اشترط لربی ان تعبدوه ولا تشرکوا بہ شیئا واشترط لنفسی ان تمنعونی مما تمنعون منہ انفسکم واموالکم قالوا فما لنا اذا فعلنا ذلک قال الجنۃ قالوا ربح البیع لا نقیل ولا نستقیل فنزلت اور محمد بن کعب قرظی وغیرہ سنے کہا ہے کہ حضرت عبد اللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالی عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یعنے عقبہ کی شب کو کہ بیعت کی شرط جو چاہیئے بیان فرمایئے اپنے پروردگار کے لیئے اور اپنے لیئے آپنے فرمایا اپنے رب کے لیئے یہ شرط کرتا ہوں کہ اُس کی عبادت کرنا اور کسی کو اُسکا شریک نکرنا اور اپنے لیئے یہ شرط کرتا ہوں کہ میری جان کی حفاظت کرنا اُن چیزوں سے کہ جس سے تم اپنی جان ومال کی حفاظت کرتے ہو صحابہ نے عرض کیا اگر ہم ایسا کریں تو ہمکو کیا ملیگا آپنے فرمایا جنت صحابہ نے کہا ہماری بیع سود مند ہوئی اسکا اقالہ نہیں کرینگے اور نہ اقالہ چاہیں۔ اسپر یہ آیت نازل ہوئی انتہی ما فی ابن کثیر۔ اور تفسیر درمنثور میں جلال الدین سیوطی نے لکھا ہے واخرج ابن سعد عن عبادۃ بن الولید بن عبادۃ بن الصامت ان اسعد بن زرارۃ اخذ بید رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال یا ایھا الناس ھل تدرون علی ما تبایعون محمدا انکم تبایعونہ علی ان تحاربوا العرب والعجم والجن والانس مجلبۃ وقالوا نحن حرب لمن حارب وسلم لمن سالم فقال اسعد بن زرارۃ یا رسول اللہ اشترط علی فقال بایعونی علی ان تشہدوا ان لا الہ الا اللہ وانی رسول اللہ وتقیموا الصلوۃ وتؤتوا الزکوۃ وعلی السمع والطاعۃ ولا تنازعوا الامر اہلہ وتمنعونی مما تمنعون منہ انفسکم واھلیکم الحدیث **ترجمہ** روایت کیا ابن سعد نے عبادہ بن الولید حضرت عبادہ کے پوتے سے کہ حضرت اسعد ابن زرارہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ سلم کا دست مبارک پکڑا اور کہا اے لوگو کیا تم جانتے ہو کہ محمد سے کس چیز پر بیعت کرتے ہو۔ محمدؐ سے تم اس امر پر بیعت کرتے ہو کہ تم متفق ہوکر عرب سے عجم سے جنّ انس سے لڑو صحابہ نے کہا جس سے یہ لڑینگے ہم اُن سے لڑینگے اور جنسے اُن کی صلح ہوگی اُن سے ہماری صلح رہے گی۔ پھر حضرت اسعد بن زرارہ نے کہا یا رسول اللہ بیعت کی شرط فرمایئے ہمپر کیا ہے آپنے فرمایا تم مجھسے اس امر پر بیعت کرو کہ اللہ ہی کے ایک معبود ہونے کی اور میری رسالت کی گواہی دینا اور نماز پڑھنا اور زکوۃ دینا اور حکم سننا اور تابعداری کرنا اہل حکومت سے منازعہ نہ کرنا اور مجھے بچانا اُس چیز سے جس سے تم اپنی جانوں کو اور گھر والوں کو بچاتے ہو آخر حدیث تک۔

معلوم ہوا کہ یہ بیعت بیعت اسلام ہی تھی۔ اسواسطے کہ شب عقبہ میں جو انصار سے بیعت ہوئی تھی اصل میں اسلام ہی پر ہوئی تھی۔ اسمیں تمام جزئیات اسلام پر یہ بیعت شامل تھی لیکن بوجہ مزید تاکید کے حسب موقع ان دو تین امور کا اظہار کر دیا گیا تھا واخرج ابن ابی حاتم وابو الشیخ عن الحسن قال ما علی ظھر

الارض مؤمن الاقد دخل فی ہذہ البیعۃ وفی لفظ اسعوا الی بیعۃ بایع اللہ بہا کل مؤمن ترجمہ ابن ابی حاتم اور ابو الشیخ نے تخریج کی ہے حسن سے کہ انہوں نے کہا روئے زمین پر کوئی مومن نہیں مگر اس بیعت میں داخل ہو گیا اور ایک لفظ میں یوں مروی ہے کہ دوڑو اُس بیعت کی طرف جو ہر مومن سے اللہ نے بیعت کر لی ہے واخرج ابن المنذر فیما رواہ من طریق عباس بن عتبۃ عن اسحٰق بن عبد اللہ المدنی ان المسلمین کلہم قد دخلوا فی ہذہ البیعۃ ترجمہ اور ابن منذر نے اُس حدیث میں جو طریقہ عباس بن عتبہ پھر اسحٰق بن عبد اللہ مدنی سے تخریج کی ہے کہ ہر ایک مسلمان اس بیعت میں داخل ہے واخرج ابن جریر وابو الشیخ عن شمر بن عطیۃ قال ما من مسلم الا وللہ تعالیٰ فی عنقہ بیعۃ الخ اور ابن جریر اور ابو الشیخ نے شمر بن عطیہ سے روایت کیا ہے کہ کہا انہوں نے کوئی مسلمان نہیں ہے مگر کہ اُسکی گردن میں یہ بیعت ہے الخ واخرج ابو الشیخ عن سلیمان بن موسیٰ وجبت نصرۃ المؤمنین علی کل مسلم لدخولہ فی البیعۃ التی اشتری اللہ بہا من المؤمنین انفسہم ترجمہ اور ابو الشیخ نے سلیمان بن موسیٰ سے تخریج کی کہ آپس میں ہر ایک مسلمان کی نصرۃ دوسرے مسلمان پر واجب ہے کیونکہ ہر ایک مسلم اس بیعت میں داخل ہو گیا ہے جو اللہ تعالیٰ نے آیت اشترے میں فرمائی ہے انتہی ما فی الدر المنثور پس جبکہ سبب نزول آیت بیعت عقبہ ہے تو ثابت ہوا کہ آیت شریفہ در باب بیعت اسلام نازل ہوئی اور جمیع مومنین امت کو اسکی بشارت دی گئی۔ اور سب اہل اسلام اس بیعت میں داخل ہیں۔ اور بعض الفاظ متابعت کے جو نص میں وارد ہوئے ہیں وہ بیعت اسلام کے منافی نہیں کیونکہ یہ بیعت متابعت پر بھی شامل تھی مناسب وقت جان کر تاکید کے واسطے اسکا اظہار کر دیا گیا تھا جیسا کہ بیعۃ النساء میں کہ حقیقت میں بیعت اسلام تھی اور حسب موقع زنا اور چوری وغیرہ کی مماجرت پر تصریح کرائی گئی تھی۔ باقی رہی یہ بات کہ کسی کے ہاتھ پر بیعت کرنا آداب بیعت سے ہے سو یہ بھی جمیع مومنین اُمت کو حاصل ہے اسواسطے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم و ہدایت پر ایمان لائے اور ان کی تبلیغ پر اسلام قبول کیا تو آپ ہی کے ہاتھ پر بیعت ہوئی اور جس کسی کے ہاتھ پر بیعت کیجاوے اسکا حضور اور مصافحہ ضرور نہیں عن عمرو بن الشرید عن ابیہ قال کان فی وفد ثقیف رجل مجذوم فارسل الیہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم انا قد بایعناک فارجع یعنے وفد ثقیف میں کہ جو بغرض بیعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا تھا ایک شخص مجذوم تھا وہ بھی آپ سے بیعت چاہتا تھا آپ نے اُس مجذوم سے کہلا بھیجا کہ ہم نے تجھے بیعت کر لیا ہے تو اپنی بستی کو واپس چلا جا رواہ مسلم وغیرہ۔ پس اگر بیعت میں حضور مبایعین اور مصافحہ شرط ہوتا تو آپ اُس مجذوم کو ضرور اپنی خدمت میں بلوا کر مصافحہ کرتے۔ اسیطرح نجاشی بادشاہ حبشہ نے ملک حبشہ میں بیٹھے ہوئے آنحضرت

صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کرلی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو انکو دعوت اسلام کی غرض سے
نامہ مبارک لکھا تھا اسکو قبول کرکے جواب لکھا۔ اما بعد فقد بلغنی کتابك یا رسول الله فیما
ذکرت من امر عیسیٰ فورب السماء والارض ان عیسیٰ علیه الصلوٰة والسلام لا یزید علی ما ذکرت
ثفروقاً انه کما ذکرت وقد عرفنا ما بعثت به الینا فاشهد انك رسول الله صادقاً مصدقاً وقد
بایعتك وبایعت ابن عمك واسلمت علی یدیه لله رب العالمین الحدیث رواه البیهقی فی حدیثه
الطویل عن طریق ابن اسحٰق یعنے حمد وصلوٰۃ کے بعد گزارش ہے کہ یا رسول اللہ آپ کا نامہ مبارک
میرے پاس پہنچا اور جو کچھ آپ نے عیسیٰ علیہ السلام کی شان میں فرمایا ہے سو آسمان وزمین کے رب کی قسم
حضرت عیسیٰ علیہ السلام ایک ذرہ بھر آپ کے فرمانے سے زیادہ نہیں اور وہ ایسے ہی ہیں جیسے آپ فرماتے
ہیں اور آپ جس چیز کے ساتھ مبعوث ہوئے ہیں ہم نے اُسے پہچان لیا ہے آپ بیشک اللہ کے
رسول ہیں سچے۔ آپ کی رسالت کی تصدیق پہلے سے ہو چکی ہے۔ اور میں نے آپکے اور آپکے بھائی کے
ہاتھ پر بیعت کی۔ اور اُن کے ہاتھ پر اسلام لایا ہوں۔ آخر حدیث تک۔ اسیطرح عہد مبارک میں بیشمار لوگ مسلمان ہوگئے
اور اطراف وجوانب ہی میں رہے اور بعض خدمت بابرکت میں بھی حاضر ہوئے اور مصافحہ بیعت نہیں کیا پس باوصف اسکے پھر بیعت
توبہ وبیعت اسلام میں داخل ہوگئے حضرت اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے گھر بیٹھے ہوئے بیعت میں کس درجہ کا رتبہ پایا ہے پس معلوم
ہوا کہ بیعت ایمان لانے کو کہتے ہیں کمال اُسکا تقوےٰ اور طہارت سے ہوتا ہے مصافحہ کی شرط نہیں
حضرت اُمیمہ کی حدیث صحیح میں مروی ہے ایسی بیعت توبہ کے بارہ میں قلنا یا رسول الله الا تصافحنا
قال انی لا اصافح النساء انما قولی لامرأة واحدة قولی لمائة امرأة رواه احمد والنسائی وابن ماجه
یعنے ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا آپ ہم سے مصافحہ نہیں کرتے آپ نے فرمایا میں عورتوں سے مصافحہ
نہیں کیا کرتا میرا ایک عورت سے کہدینا سو عورتوں سے کہدینے کے برابر ہے۔ اس حدیث سے
دو باتیں ثابت ہوئیں ایک یہ کہ بیعت بغیر مصافحہ کے بھی ہوسکتی ہے دوسرے یہ کہ بایعین کی تمام جماعت
سے مخاطبہ اور مکالمہ کی ضرورت نہیں جماعت کے ایک شخص سے معاہدہ ہونا تمام جماعت سے معاہدہ ہونا ہے
حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عید کے خطبہ کے بارہ میں مروی ہے
حتی اتی النساء مع بلال فقال یا ایها النبی اذا جاءك المؤمنات یبایعنك علی ان لا یشرکن الآیة
ثم قال حین فرغ انتن علی ذلك فقالت امرأة واحدة ثم لا یجیبه غیرها نعم یا رسول الله
رواه البخاری فی صحیحه یعنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عورتوں کے پاس تشریف لائے اور آیت
بیعت توبہ پڑھی یا ایها النبی اذا جاءك الآیة جب آپ قرات آیت سے فارغ ہوئے ایک عورت نے

ہاں کہا اور کسی عورت نے جواب نہ دیا۔ اور دیکھئے معاہدہ اللہ تعالیٰ کا بنی اسرائیل سے اُن لوگوں سے ہوا
تھا جو سابق انبیا علیہم السلام کے زمانہ میں گزر گئے تھے اور اُسکے ایفا کا حکم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
کے عہد کے بنی اسرائیل کو فرمایا گیا ہے وَاَوْفُوا بِعَهْدِي اُوفِ بِعَهْدِكُمْ پس اگر بعض امت سے معاہدہ
جمیع امت سے معاہدہ نہ مانا جاوے تو اُسوقت کے بنی اسرائیل حکم ایفا کے ساتھ کیوں کر مخاطب ہو سکتے
ہیں۔ بلکہ بیعت اسلام کے لیئے تلفظ معاہدہ کا ضرور معلوم نہیں ہوتا ہے اسلیئے کہ بعض احکامات اسلام
کے ادا کرنیسے بیعت اسلام حاصل ہوجاتی ہے عن ابی هريرة رضی الله تعالى عنه قال قال رسول الله
صلى الله عليه وسلم من سل سيفه فی سبيل الله فقد بايع الله تعالیٰ یعنے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ
سے روایت ہے کہ فرمایا حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جسنے اللہ کی راہ میں تلوار سونتی اُسنے
اللہ تعالیٰ سے بیعت کرلی اور حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت ہے قال رسول الله
صلى الله عليه وسلم فی الحجر والله ليبعثنه الله عز وجل يوم القيمة له عينان ينظر بهما ولسان
ينطق به ويشهد على من استلمه بالحق فمن استلمه فقد بايع الله تعالیٰ ثم قرأ رسول الله صلى
الله عليه وسلم ان الذين يبايعونك انما يبايعون الله يد الله فوق ايديهم رواهما ابن ابی حاتم
یعنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حجر اسود کے بارہ میں فرمایا کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ اِس کا اِس طرح
حشر کرے گا کہ اس کی دو آنکھیں ہوں گی جن سے دیکھے گا اور زبان ہوگی جس سے باتیں کریگا جسنے اسکا استلام
کیا ہو گا یعنے چوما ہو گا یا بوسہ دیا ہو گا اُسپر گواہی دیگا جسنے اس کو استلام کیا اُس نے اللہ سے بیعت کرلی۔ پس
اجمال اس تفصیل کا یہ ہے کہ نفس اسلام اور کلمۂ اخلاص زبان پر جاری کرنا بیعت اسلام ہے جیسا کہ حدیث
حضرت زید بن ثابت و سید الاستغفار سے معلوم ہوا اور ہر ایک دن اس بیعت سے مشرف ہی جیسا کہ آیت
ان الله اشترى سے معلوم ہوا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہی کے ہاتھ پر سب مومنین کو یہ بیعت نصیب ہوئی
ہے حضور و مصافحہ ضرور نہیں بیعت مجذوم و نجاشی وغیرہ سے ثابت ہوا اور بعض اُمت کی بیعت سے جمیع امت
کی بیعت ہو جانی بھی آیت اذ واثقكم وغیرہ سے ثابت ہوئی ہے۔ یہی بیعت اسلام حکم اس کا یہ ہے کہ ہر فرد
بشر پر یہ بیعت فرض عین ہے جسکو یہ بیعت نصیب نہیں کافر مطلق ہے۔ اور یہ بیعت مجمع اور ملاک ہے بیعت
کے تمام اقسام تابعہ کی یعنے بیعت ہجرت و بیعت معاصی و بیعت جہاد و بیعت ثبات فی الدین و بیعت سمع و طاعت
یعنے خلافت و بیعت اقامت صلوٰۃ وغیرہ من الجزئیات جس کسیکو بیعت اسلام نصیب ہوئی اُسکو تمام
اقسام بیعت کے حاصل ہوئے مسلمان ہونیسے تمام احکامات اسلام اوامر و نواہی پر معاہدہ ہوتا ہے اگرچہ
اجمالاً ہوئے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جو بیعت اسلام لوگوں کو بیعت کیا کرتے تھے سو کلمہ انما

کے اور شروط کا تھا اس طریقہ مسنون نہ تھا کبھی زنا و سرقہ و قتل نفس وغیرہ سے بیعت اسلام ذکر فرماتے
جیسا کہ امتحان مہاجرات وغیرہ کی بیعت میں ثابت ہی اور بیعت عقبہ کی اور فتح مکہ کے روز بھی اسیطرح مروی ہے
چنانچہ بیعت توبہ کے ذکر میں آگے مذکور ہوگا اور کبھی جہاد پر جیسا کہ فتح مکہ کے روز مردوں کی بیعت میں واقع
ہوا ہے اور یہ بیعتیں سب بیعت اسلام تھیں۔

# جواب رسالہ یہاں سے شروع ہوتا ہے

ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ وَتَرَكَهُمْ فِيْ ظُلُمٰتٍ لَّا يُبْصِرُوْنَ ٥

**ظلمة** صفحہ ۴ از سطر ۹۔ بیعت ساتھ زبر بائک کے فرمانبرداری کرنا اور اپنے عہد و پیمان اور اخلاص کو
کسی کے ہاتھ میں بیچنا۔

**تجلی** جامع رسالہ کی یہ اول جہالت ہے منتخب میں ہے بیعۃ بالفتح عہد بستن۔ حافظ ابن اثیر کتاب نہایۃ الحدیث
کے باب الباء مع الیاء میں لکھتے ہیں وفی حدیث انہ قال الا تبایعونی علی الاسلام ھو عبارۃ عن المعاقدۃ
والمعاھدۃ کان کل واحد منھما باع ما عندہ من صاحبہ واعطاہ خالصۃ نفسہ وطاعتہ ودخیلۃ امرہ
وقد تکرر ذکرھا فی الحدیث یعنے حدیث میں آیا ہے لا تبایعونی علی الاسلام بیعت عبارت ہی معاقدہ و معاہدہ
سے گویا ہر ایک نے اپنے پاس کی چیز دوسرے کو فروخت کر دی۔ اور خلوص نفس اپنا اسکو دیدیا اور طاعت اور اندرونی
امر اپنا اسکو دیدیا۔ اس شخص نے جو وجہ تسمیہ بیعت میں لفظ طاعت وغیرہ کا دیکھا بیعت کے معنے فرمانبرداری وغیرہ
کے سمجھ گیا۔ طرفہ تر۔ عہد و پیمان کا بیچنا کسیکو نہ سوجھی ہے نہ سوجھے گی۔

**ظلمة** صفحہ ۶ سطر ۱۲۔ اور اس حدیث شریف سے بہ تعمق نظر یہ بھی نکلتا ہے کہ اگر کسی شخص نے ایک شیخ سے بیعت
کی اور اس شخص کو اُس شیخ سے کچھ فائدہ نہوا۔ الی قولہ تو دوسرے شیخ سے بیعت نہو۔

**تجلی**۔ تردید اور شقیں بہت سی پیدا کیں۔ لاکن اور رہ گئیں۔ اگر مرید کو بالکل فائدہ نہوا یا ہوا مگر غیر معتد بہ یا آگے
رستہ بند یا ایک مدت مدید گزر گئی۔ اور شیخ کی وفات نہیں ہوتی اور نہ کہیں بے پتہ نکلے ملنے کا موقع ہے۔ پس ان
صورتوں میں دوسرے سے بیعت ہونا کیوں گناہ ہے۔ یا اگر شیخ اول بددین ظاہر ہوا تو بھی دوسرے سے کیوں روکتے
ہو۔ اجی حضرت روایت ابن اسحق و بیہقی وغیرہ سے ثابت ہو کہ حضرت نجاشی نے حضرت جعفر رضی اللہ تعالی عنہ اور آں
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم دونوں سے بیعت کی اور یہ شروط جو آپ لکھتے ہیں ثابت نہیں بلکہ اسکا خلاف ثابت ہے
اسلیے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کیخدمت میں نجاشی کا حاضر ہونا دشوار نہ تھا اسیوجہ سے نامہ میں لکھا تھا وان

شئت اتیتنا بنصحی فلنت یعنے اگر آپ میرا حاضر ہونا چاہو تو میں حاضر ہوسکتا ہوں۔ پس جبکہ آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوسکتے تھے تو حضرت جعفر سے بیعت کیوں کی اور جبکہ پہلے حضرت جعفر
سے بیعت کر چکے تھے اور اول شیخ سے مستفید ہونیکا موقع تھا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت کی کیا
حاجت تھی۔ اور یہ حضرت عوف رضی اللہ تعالی عنہ کی حدیث پر آپ نے حوالہ دیا ہے کہ بر تقدیر شیخ اول کے
مرنے اور جینے یا مفقود الخبر وغیرہ ہونے کی تفصیل پر شیخ ثانی سے بیعت کا جواز نکلتا ہے۔ پس اول تو مقید
مرنے جینے کی تفصیل حدیث میں کہاں ہے اور کس دلالت سے مفہوم ہوتی ہے۔ اور پھر اگر ہے تو حدیث میں تکرار
بیعت ہوا اسی ایک شیخ سے۔ یہ کہہ سکتے ہیں کہ اگر شیخ سے نافذ حکم ہوا تو پھر تکرار بیعت اسی شیخ سے کرے۔ یہ
کہ وہ کہ دوسرے سے بیعت کرے تو دوسرے شیخ سے بیعت کرنا اور پھر اسقدر شروط پر یہ ثابت نہیں اس
واسطے کہ دوسرے شیخ کا ایک شیخ کے سوا اس حدیث میں ذکر تک نہیں ہے اس سے جائز ہونا بیعت کا کیا اور
اگر تقدیر نظر پر فرض کیا جاوے تو پھر شروط مذکورہ کہاں سے نکالی جاویں گی۔ حدیث سے استخراج ان کا ممکن
نہیں بیعت سے غرض تعلم دین ہے۔ اب غور کرنا چاہیئے کہ اگر کسی شخص نے کسی استاد سے کچھ علم پڑھا اور
استعداد مبلغ علم تھا یا تعلیم بالغ نہ تھی اور وہ شخص ذی استعداد ہے پس کیا جب تک استاد مر نہ جائے دوسرے
استاد سے علم پڑھنا گناہ ہے۔ عن کثیر بن قیس قال کنت جالسا مع ابی الدرداء فی مسجد دمشق فجاءه رجل
فقال یا ابا الدرداء انی جئتك من مدینة الرسول صلی الله علیه وسلم لحدیث بلغنی انك تحدثه عن
رسول الله صلی الله علیه وسلم ما جئت لحاجة قال فانی سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول من سلك
طریقا یطلب فیه علما سلك الله به طریقا من الجنة الحدیث رواه احمد والترمذی وابن ماجه کثیر بن قیس سے
روایت ہے وہ کہتے ہیں میں حضرت ابوالدرداء رضی اللہ تعالی عنہ کے ہمراہ جامع دمشق میں بیٹھا تھا کہ ایک
شخص انکی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا اے ابوالدرداء میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مدینہ سے
آپکے پاس آیا ہوں ایک حدیث کے لیے کہ مجھے خبر پہنچی ہے کہ آپ وہ حدیث آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
سے روایت کرتے ہیں۔ اسکے سوا میری اور کوئی حاجت نہ تھی حضرت ابوالدرداء نے فرمایا کہ میں نے
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے فرماتے تھے جو کوئی طلب علم کے لیے راہ چلے اللہ تعالی اس شخص
کو جنت کا راستہ چلا دے گا۔ دیکھئے یہ طالب علم مدینہ منورہ میں اپنے شیخوں کو چھوڑ کر شام کے ملک
کو گئے کہ ایک حدیث سیکھیں اور محدثین و فقہا کی تاریخ دیکھئے کہ چند شیخوں سے علم سیکھا ہے اور
کسی نے شیخ اول کے مرنے کا انتظار نہیں کیا زمانہ خیر القرون سے آجتک امت کا یہی معمول رہا ہے
تکملہ صفحہ سطر ۱۔ ایسے امور سے بیعت کی عظمت لوگوں کے دلوں سے جاتی رہتی ہے اور سخت [illegible]

بیعت کی ہوتی ہے

**تجلی** جس طرح علماے ظاہر کے علوم میں تفاضل ہے اسیطرح علماے باطن یعنے صوفیہ کرام علیہم التحیۃ والسلام کے معارف میں تفاوت ہے اور بحکم نص تاطع وفوق کل ذی علم علیم کے ایک ہی شیخ جمیع انواع علوم کا جامع نہیں ہوسکتا ہے۔ پس اگر ایک شیخ سے ایک قسم کا فائدہ پہنچا دوسرے شیخ سے دوسری قسم کا فائدہ ملسکتا ہے۔ پس ایک شیخ کی حیات میں زیادہ فائدہ حاصل کرنیکے واسطے دوسرے شیخ کی طرف رجوع کرنا شرعًا یا عرفًا موجب قباحت نہیں حضرت موسی علیہ السلام حضرت خضر علیہ السلام کے پاس باوصف فیضان معالم نبوت کے علم سیکھنے کے لیے بھیجے گئے اُنھوں نے یہی کہا کہ موسی تیرا علم اور ہے میرا علم اور ہے حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کو کیسا کچھہ اعلےٰ درجہ ثبات فی الدین اور تعظیم سنت سید المرسلین میں حاصل ہے کہ کوئی ہزار شیخوں کا شیخ اور الوف عالموں کا عالم اگر ان قرون میں ہو وہ رتبہ اُسکو نصیب نہوگا اسپر آپکے بیشمار اُستاد اور شیخ ہیں۔ اگر تعدد شیخوں سے لوگوں کے دلوں میں سے دین کی اور سنت کی عظمت جاتی تو امام صاحب رحمۃ اللہ علیہ ایک ہی شیخ کے شاگرد رہتے۔ اسیطرح تمام ایمۂ کبار و فقہا و محدثین متعدد شیوخ سے بلا نکیر دین سیکھتے ہوئے چلے آئے ہیں عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالی عنہ مرفوعًا کلمۃ الحکمۃ ضالۃ المؤمن فحیث وجدہا فہو احق بہا یعنے کلمۂ حکمت مراد مومن کی ہے جہاں پاوے یہ اُسکا مستحق ہے روایت کیا اسکو ترمذی اور ابن ماجہ نے۔ اور ابن عبد البر نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے۔ انہ قال خذ وا العلم حیث وجدتم۔ یعنے جہاں پاؤ علم لو۔ ان دونوں روایتوں کے عموم سے بھی شیخ اول کے موجود ہونے پر شیخ ثانی سے بیعت جائز معلوم ہوتی ہے۔

**ظلمت** صفحہ ۱۳۔ کہ اُن کو دین میں استقامت حاصل ہو اور وہ درجۂ احسان تک پہنچیں۔

**تجلی** دروغگو را حافظہ نباشد۔ واضع رسالہ کے نزدیک ایمان و اسلام بے احسان کے معتبر نہیں مردود ہے۔ پس اس صفحہ کے قول پر بیعت سے پہلے وہ لوگ مومن و مسلم نہ تھے کیونکہ درجۂ احسان اُن کو اب حاصل ہوا۔ اور صفحہ ۹۔ ۸ میں لکھا ہے کہ وہ عورتیں مسلمان تھیں اس بیعت توبہ سے پہلے۔ اور اُدھر صفحہ ۱۷ سطر ۲ میں لکھہ رہا ہے کہ صحابہ کبار نے باوجود ہونے بندگان محسنین کے یہ بیعت الخ۔ پس علاوہ اسکے کہ اقوال میں تخالف اور تدافع ہے اپنے ہی قول پر تکفیر مسلمانوں کی لازم آئی مصرع برین عقل و دانش بباید گریست۔

**ظلمت** صفحہ ۱۔ ایسے شخص سے بیعت واسطے حاصل کرنے درجۂ احسان کے لازم اور ضروری سمجھے کیونکہ بغیر احسان کے اسلام ریا ہے اور ریا شرک خفی ہے۔ اور ایمان بغیر احسان کے نفاق ہے اور منافق کافر ہے

بر ترتیب۔ الیٰ قولہ الفاسد۔ اب جو اسباب تحصیل احسان کے ہونگے وہ بھی واجب ہونگے تو ایسے شخص کو جو بندگانِ محسنین سے نہیں ہے بیعت ترکِ معاصی الخ۔

تجلی۔ آدم بر سرِ مطلب۔ جاعل رسالہ نے ابتدائے رسالہ میں سرخی بیان بیعت توبہ کا دیکر پہلے جاہلانہ تعریف بیعت کی بیان کی پھر سورۂ فتح کی کی آیت سے مطلق بیعت پر استدلال کیا پھر پانچ اقسام بیعت کے بیان کئے اور ہر ایک قسم بیعت پر احادیث سے استدلال کیا اور قسم پانچویں بیعت توبہ پر آیت سورۂ ممتحنہ سے بھی استدلال کیا۔ اور اپنے منتظم فاسد میں معانی احسان کو منگھڑ کر کے نتیجہ یہ پیدا کیا کہ بیعت عالم باعمل سے ضروری اور لازم واجب ہے کیونکہ یہ بیعت اسباب تحصیل احسان سے ہے اور بغیر احسان کے ایمان نقصان ہے اور اسلام بیکار ہے اور تحصیل احسان کے وجوب پر حدیث جبرئیل علیہ السلام سے استدلال پکڑا یہ بال جنجال مکڑی کی تار ہے کہ وان اوھن البیوت لبیت العنکبوت لوکانوا یعلمون۔ پس پہلے بیعت توبہ کی حقیقت معلوم کرنا چاہیئے کہ جس پر مدعی کو رنج کیا ہے قال اللہ تعالیٰ الا من تاب وآمن وعمل صالحا الآیۃ اللہ تعالیٰ نے توبہ کو ایمان سے پہلے ذکر فرمایا ہے کیونکہ ایمان لانے سے پہلے توبہ کفر و معاصی سے ہو جاتی ہے جاعل رسالہ نے جس آیت و احادیث سے بیعت توبہ کی ایک قسم ذکر کی ہے وہ بیعت اسلام ہے جب آیت یا ایھا الذین آمنوا اذا جاءکم المؤمنات مہاجرات فامتحنوھن اللہ اعلم بایمانھن فان علمتموھن مومنات الآیۃ ترجمہ اے ایمان والو اگر تمہارے پاس ایمان والی عورتیں ہجرت کرکے آویں تو ان کا امتحان کرلو۔ اللہ تعالیٰ خوب جانتا ہے انکے ایمان کو پس اگر تم ان کو ایماندار جانو۔ الیٰ آخر آیت نازل ہوئی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان عورتوں کا امتحان اس آیت سے جو بیعت توبہ میں ذکر کی ہے لینا شروع کیا حدیث صحیح سے ثابت ہے عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یمتحن من ھاجر الیہ من المؤمنات بھذہ الآیۃ یا ایھا النبی اذا جاءک المؤمنات یبایعنک الآیۃ فمن اقر بھذا الشرط من المؤمنات قال لھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قد بایعتک کلاما الحدیث متفق علیہ یعنے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ مومن عورتیں جو ہجرت کرکے آپ پاس حاضر ہوتیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس آیت یا ایھا النبی الآیۃ سے امتحان فرماتے جو عورت ان شرائط بیعت کا اقرار کر لیتی آپ فرما دیتے کہ بیشک تجھ سے بیعت کرلی۔ آخر حدیث تک۔ مفسرین نے اختلاف کیا ہے کہ ان کو مومنات مآل کے اعتبار سے کہا ہے یا بوجہ جاری کرنے کلمۂ تشہد کے زبان پر بہر صورت یہ بیعت بیعت اسلام تھی کیونکہ اس سے امتحان اسلام کا ہوتا ہے وعن عبد اللہ بن عمرو بن العاص قال جاءت امیمۃ بنت رقیقۃ الیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تبایعہ علی الاسلام فقال ابایعک علی ان لا

نشرکی باللہ شیئا ولا نسرق ولا تزنی ولا نقتل ولدنا الحدیث رواہ الامام احمد یعنی
حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص سے روایت ہے کہ حضرت امیمہ بنت رقیقہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کی خدمت میں بیعت اسلام کے لیئے حاضر ہوئیں آپ نے فرمایا میں تجھسے اِن شرط پر بیعت کرتا ہوں
کہ اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ کرنا اور چوری نہ کرنا اور زنا نہ کرنا اور اپنے بچے کو جان سے نہ مارنا آخر حدیث
تک اِس حدیث سے صاف تصریح ہوگئی کہ مہاجرات کی بیعت اسلام پر تھی کیونکہ حضرت امیمہ مہاجرات سے
ہیں اور اُسی امتحان کی بیعت میں شامل ہوئی ہیں۔ اب مردوں کی بیعت توبہ کا حال سُنئے حضرت عبادہ رضی
اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے قال کنت فیمن حضر العقبۃ الاولی وکنا اثنی عشر رجلا فبایعنا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم علی بیعۃ النساء وذلک قبل ان یفرض الحرب علی ان لا نشرک باللہ شیئا ولا
نسرق ولا نزنی الحدیث یعنے کہا حضرت عبادہ نے کہ میں عقبہ اولی کی بیعت میں لوگوں کے ساتھ شریک تھا
اور ہماری جماعت بارہ آدمی کی تھے پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیعت النساء کی طرح بیعت کی تھی اور یہ جہاد
سے پہلے کا معاملہ ہے کہ نہ شریک کریں ہم اللہ کے ساتھ کسی چیز کو اور نہ چوری کریں اور نہ زنا کریں الحدیث روایت
کیا اسکو ابن ابی حاتم نے۔ دیکھئے یہ مردوں کی بیعت اسلام بھی اُسی طریقہ سے ہوئی۔ اُسیطرح سے روایت حضرت عبادہ
میں جو لفظ الا تبایعونی مروی ہے۔ اور اُسی روایت سے واضع رسالہ نے بیعت توبہ پر استدلال کیا ہے بعض تخاریج
میں بلفظ الا تبایعونی علی الاسلام مروی ہے۔ اس سے صاف تصریح ہے کہ یہ بیعت توبہ بیعت اسلام ہی۔
تخریج ابن ابی حاتم سے یہ بھی معلوم ہوا کہ بیعت النساء کی شروط امتحان کے وقت ابتداءً مشروع نہیں
ہوئی ہیں بلکہ پہلے سے ثابت ہو چکے تھے۔ اور بیعت اسلام لوگوں سے اِس طریق پر بھی کی جاتی تھی جب
جہاد فرض ہوا بیعت اسلام میں جہاد کی شرط معتبر کی گئی۔ لیکن صرف مردوں ہی کی بیعت میں حضرت
ابن عباس رضی اللہ عنہما سے فتح مکہ کی بیعت میں مروی ہے فقالت ھند وھی متنکرۃ کیف تقبل من
النساء شیئا لم تقبلہ من الرجال فنظر الیھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وقال نعم قل لھن ولا
یسرقن الحدیث رواہ ابن جریر یعنے حضرت ہند رضی اللہ عنہا نے کہ اجنبی حالت سے وہاں موجود تھیں
کہا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ عورتوں سے کیسے وہ امر چاہتے ہیں جو مردوں سے نہ چاہا الخ۔ یعنے
مردوں سے جہاد پر بیعت لی اور ہم عورتوں سے ان شروط پر۔ تفسیر مظہری میں ہے فقال رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم ابایعکن علی ان لا تشرکن باللہ شیئا فرفعت ھند رأسھا فقالت واللہ نتاخذ امرا
ما رأیناک اخذتہ علی الرجال وبایع الرجال یومئذ علی الاسلام والجھاد فقط ثم قال وانما
خصت النساء فی البیعۃ بھذا التفصیل مع ان بیعۃ الرجال علی الاسلام یشتمل الانقیاد لرسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم فی جمیع ما امر بہ لضعف عقلہن وقلۃ تفقہہن لاستنباط التفصیل من
الاجمال ولکثرۃ وقوع الامور المذکورۃ من النساء کما خص الرجال بشرط الجہاد الذی یختص بہم
یعنی فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ میں بیعت کرتا ہوں تم سے اس شرط
پر کہ تم اللہ کے ساتھ کسیکو شریک نہ کرنا حضرت ہند نے کہا سر اٹھاکر کہ واللہ آپ ہم عورتوں سے اس چیز
پر بیعت لیتے ہو کہ ہمنے آپ کو مردوں سے اس چیز پر بیعت لیتے نہیں دیکھا اور آپنے اس روز مردوں
سے فقط اسلام وجہاد پر بیعت لی تھی پھر کچھ آگے اسی تفسیر میں لکھا ہے کہ عورتیں جو اس بیعت میں
تفصیل کے ساتھ خاص کی گئی ہیں حالانکہ مردوں کی بیعت اسلام ہی انقیاد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
میں جمیع امور پر شامل ہے اسکی وجہ یہ ہے کہ عورتیں ضعیف العقل ہوتی ہیں اور انکو تفقہ کی قوت کم ہوتی ہے
کہ جس سے مفصل احکام کو مجمل نصوص سے استنباط کر سکیں اور یہ بھی وجہ ہے کہ امور مذکورہ عورتوں سے
زیادہ صادر ہوتے رہتے ہیں جیسی مردوں کی بیعت بشرط جہاد خاص کی گئی کہ امر جہاد ان کی شان کے ساتھ
خاص ہے اور بیعت فتح مکہ بیعت اسلام ہے پس معلوم ہوا کہ بیعت توبہ بیعت اسلام کے عنوانوں میں
سے ہے اگر متعدد مواقع پر ایک ہی یا چند سے یہ بیعت مکرر لی گئی ہو تو اس تقدیر پر کچھ قباحت نہیں
تجدید پر جو بمعنے تثبیت ہے محمول ہوگی جیسا کہ حدیث صحیح جددوا ایمانکم میں وارد ہوا ہے عن ابی ہریرۃ
رضی اللہ تعالی عنہ مرفوعا جددوا ایمانکم قالوا کیف نجدد ایماننا قال اکثروا من قول لا الہ
الا اللہ رواہ الامام احمد والحاکم فی المستدرک یعنے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے مرفوعا
روایت ہے کہ آپنے فرمایا ایمان کی تجدید کیا کرو صحابہ نے عرض کی کہ ایمان کی تجدید کیسی کریں آپنے فرمایا کثرت
کیا کرو لا الہ الا اللہ کے کہنے کا مناوی نے کہا سند اس حدیث کی صحیح ہے۔ بعد اس تمہید کے اب مدعی سے
دریافت کیا جاوے کہ احسان حاصل کرنیکے واسطے جو بیعت توبہ کو واجب کہتا ہے اس سے کونسی بیعت
مراد ہے۔ اگر بیعت اسلام مراد ہے تو یہ بیعت بیشک فرض عین اور عین ایمان ہے لیکن ابتدائے رسالہ میں
ثابت ہو چکا ہے کہ صرف ایمان لانے سے اور مسلمان ہونیسے اس بیعت کا انعقاد ہو جاتا ہے اور ہر مومن کو
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کے ہاتھ پر یہ بیعت نصیب ہوتی ہے۔ اسکے لیئے کسی شیخ کی اور عالم راسخ اور
غیر راسخ کی ضرورت نہیں ہے اور اس بیعت کی تکرار اور تجدید و تثبیت کا طریقہ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے حدیث جددوا ایمانکم میں تعلیم فرما دیا ہے۔ کسی طریقہ سے عالم راسخ کی اس بیعت میں ضرورت نہیں اور
اگر بعد حصول ایمان کے جو کچھ معاصی صادر ہوتے ہیں انسے رجوع اور تبری کی بیعت مراد ہے تو یہ بھی
ظاہر ہو چکا ہے کہ بیعت اسلام تمام معاصی کی تبری اور توبہ کو شامل ہے وجوب کے لیئے وہی بیعت کفایت

کرتی ہے جبکہ انسان معصوم نہیں ہے۔ بزعم بیعت کے وجوب کا آپ کو قائل ہونا پڑے گا۔ پھر جو نفسِ بیعت
کہ بیعت توبہ کی استدلال پر ذکر کئے ہیں وہ بیعت اسلام کی ہیں بیعت معاصی کی شق پر اُنسے استدلال
لغو کیا۔ پھر معاصی سے توبہ کا طریق حضرت شارع نے تعلیم فرما دیا ہے۔ جب اُس طریق سے گنہگار نے
توبہ کی گناہوں سے پاک ہوا۔ التائب من الذنب کمن لا ذنب له اِس میں شرط بیعت سداد لہ کی خرق
اجماع ہے۔ پھر کلام تمہارا اسمیں تھا کہ ابھی تک آدمی مومن نہیں ہوا ہے شروطِ ایمان مفقود ہیں احسان
حاصل کرنیکے واسطے یہ بیعت کرنی چاہیئے۔ پس یہ شق بیعت معاصی کی جو حالت ایمان میں صادر ہوتے ہیں
کیونکر ہوسکتے ہوا سکے واسطے بیعت احسان کو واجب کہا ہوتا کہ جس سے احسان حاصل کیا جاوے۔ اور اُس سے
تکمیل و درستی ایمان الاسلام کی ہو۔ اور پھر یہ بھی سہی بیعت توبہ معاصی پر ہی کیوں کر دار مدار حصول احسان کا رکھا
ہے۔ شروع رسالہ میں اور بھی اقسام بیعت کے ذکر کیئے ہیں۔ بیعت تمسک بالسنہ و بیعت اقامت ارکان
وغیرہ کیا ان بیعتوں سے احسان حاصل نہیں ہوسکتا ہے جو وہ بھی واجب ہو جاویں **علاوہ** اِسکے یہ
اِن بیعتوں کے مسنون ہونے میں کسیکو کلام نہیں کلام وجوب میں ہے۔ مگر زیادہ تر تعجب خیز یہ بات
ہے کہ مؤلف رسالہ نے جو بیعت کہ حضرات صوفیہ علیہم الرحمۃ کے نزدیک مختار ہے یعنی بیعت تجرد
و ارادت اور یہی بیعت ان کے ہاں اصل و عمود ہے۔ اُسکا ذکر تک نہیں کیا۔ کیا وہ شرعی بیعتوں سے خارج
ہے وہ عمدہ ذریعہ احسان کا مانی گئی ہے غرض یہ کہ اول تو احسان و تقویٰ حاصل ہونیکے واسطے بیعت کی
ضرورت نہیں قال الله تعالی هدی ورحمة للمحسنين الذين يقيمون الصلوة ويؤتون الزكوة
وهم بالاخرة هم يوقنون اولئك على هدى من ربهم واولئك هم المفلحون یعنے کتاب پاک ہدایت
اور رحمت ہے احسان والوں کے لیئے جو نماز قایم کرتے ہیں اور روزہ رکھتے ہیں اور قیامت کا یقین رکھتے
ہیں یہی لوگ ہیں اپنے رب کی ہدایت پر اور یہی فلاح پانیوالے ہیں۔ پس صفات محسن میں اقامت ارکان
معتبر رہا اب کمال ایمان اور احسان کو بیعت پر موقوف رکھنا اور بیعت کو فرض و واجب کہنا خرق اجماع امت
ہے اور اگر بالفرض والتقدیر بیعت اسباب احسان سے ہو تو جہ مناسبت کہ بیعت اقامت ارکان کو احسان سے
ہو بیعت توبہ کو نہیں۔ اِسلیئے کہ صرف گناہوں کے توبہ کرنیسے احسان حاصل نہیں ہوتا ہے بلکہ اُسکے ساتھ اقامت
ارکان بھی ہونا چاہیئے۔ اِسیلئے اللہ تعالی نے محسنین کی صفت اقامت ارکان سے بیان فرمائی ہے جیسا کہ
تقوے کی صفت سورۂ بقر کے شروع میں۔ اب **احسان** کے معانی میں بحث کیجاتی ہے۔ منتہی قاموس
میں الاحسان ضد الاساءة احسان متعدد معانی میں شرعاً مستعمل ہوا ہے صدہا جگہ قرآن مجید و احادیث
نبویہ میں مذکور ہے منجملہ اُن کے ایک اخلاص ہے یعنے برائیوں شرک وغیرہ سے خالص کرنا یہ ادنٰے درجہ

اخلاص کا ہے اور ضد ہے نفاق کی۔ بے ایسکے ایمان و اسلام مردود ہے دوسرا احکام و اتقان عمل کا ہے جسکے اعلیٰ مدارج ہیں اور مراقبات اور حضور قلب وغیرہ اسپر صادق ہیں اور یہ معنے احسان کے اگرچہ نہ پایا جاوے مومن محض کلمۂ ایمان سے مومن ہے اور عبادت اُسکی بے ایں درجہ باجماع امت مقبول۔ حدیث جبرئیل علیہ السلام میں دونوں معنی محدثین نے مراد لیے ہیں نہایہ ابن اثیر میں ہے وفی حدیث الایمان قال فاخبرنی عن الاحسان قال ان تعبد اللہ کانک تراہ اراد بالاحسان الاخلاص وهو شرط فی صحة الایمان والاسلام معًا وذلك ان من تلفظ بالکلمة وجاء بالعمل من غیر نیة الاخلاص لم یکن محسنا ولا کان ایمانه صحیحا وقیل اراد بالاحسان الاشارة الی المراقبة وحسن الطاعة فان من راقب اللہ تعالی احسن عمله وقد اشار الیه فی الحدیث بقوله فان لم تکن تراہ فانه یراك یعنے حدیث ایمان میں ہے کہ جبرئیل علیہ السلام نے کہا کہ خبر دیجئے مجھے احسان سے کہ کیا چیز ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کہ احسان یہ ہے کہ تو اپنے رب کی عبادت اسطرح کر کہ گویا تو اسکو دیکھ رہا ہے۔ یہاں احسان سے اخلاص مراد ہے کہ جو ایمان و اسلام کی صحت کی شرط ہے کیونکہ جسنے کلمہ اخلاص کو ادا اعمال کو بے نیت کے ادا کیا نہ وہ محسن ہے اور نہ ایمان اُسکا درست ہی۔ اور بعض محدثین نے کہا ہے کہ احسان سے اشارہ ہے مراقبہ اور حسن طاعت کی طرف کیونکہ جسنے مراقبہ کیا عبادت میں اُسنے اپنا عمل خوب درست کیا اور حدیث میں ہے مراقبہ کی طرف فان لم تکن تراہ فانه یراك سے اشارہ کیا گیا ہے اور ملا علی قاری رحمۃ اللہ نے شرح مشکوۃ میں بعد نقل قول ابن اثیر کے لکھا ہے والاظهر ان المراد به احسان العمل وهو احکامه واتقانه وهو یشمل الاخلاص وما فوقه من مرتبة الحضور مع اللہ ونفی الشعور عما سواه ویدل علیه الجواب قال ان تعبد اللہ الخ یعنے ظاہر یہ ہے کہ احسان سے یہاں مراد درست کرنا عمل کا ہے یعنے احکام و اتقان اُسکا اور وہ شامل ہے اخلاص کو اور مافوق اُسکے کو مراتب حضور مع اللہ اور نفی شعور عما سواہ سے اور اسی پر جواب ان تعبد اللہ الحدیث دلالت کرتا ہے اور قسطلانی شرح صحیح بخاری میں ہے الاحسان الاخلاص او اجادة العمل وهذا من جوامع الکلم اذ هو شامل لمقام المشاهدة ومقام المراقبة ویتضح لك ذلك بان تعرف ان للعبد فی عبادته ثلاث مقامات الاول ان یفعلها علی الوجه الذی یسقط معه وظیفة التکلیف باستیفاء الشرائط والارکان والثانی ان یفعلها کذلك وقد استغرق فی بحار المکاشفة حتی کانه یری اللہ تعالی وهذا مقامه صلی اللہ علیہ وسلم کما قال وجعلت قرة عینی فی الصلوة لحصول الاستلذاذ بالطاعة والراحة بالعبادة وانسداد مسالك الالتفات

الی الغیر باستیلاء انوار الکشف علیہ وھو ثمرۃ امتلاء زوایا القلب من المحبوب واشتغال السر بہ ونتیجتہ نسیان الاحوال من المعلوم واضمحلال الرسوم الثالث ان یفعلہا وقد غلب علیہ ان اللہ تعالی یشاھدہ وھذا ھو مقام المراقبۃ فقولہ فان لم تکن تراہ نزول عن مقام المکاشفۃ الی مقام المراقبۃ ای ان لم تعبدہ وانت من اھل الرویۃ المعنویۃ فاعبدہ وانت بحیث انہ یراک وکل من المقامات الثلاث احسان الا ان الاحسان الذی ھو شرط فی صحۃ العبادۃ انما ھو الاول لان الاحسان بالمعنیین الاخرین من صفۃ الخواص ویتعذر من کثیرین انتہی

یعنے احسان اخلاص ہے یا کمال کرنا عمل کا اور یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے جوامع الکلم سے ہی کیونکہ یہ شامل ہے مقام مشاہدہ اور مقام مراقبہ کو اور یہ تجھے یوں معلوم ہوگا کہ تو پہلے یہ پہچان لے کہ بندے کے لیئے عبادت میں تین مقامات ہیں۔ اول یہ کہ عبادات کو اسطرح پر ادا کرے کہ وظیفۂ تکلیف اُس سے ساقط ہو یعنے شرائط اور ارکان پورے ادا کرے۔ دوسرے یہ کہ اول درجہ کے شرائط پورے کرکے استغراق دریائے مکاشفہ میں حاصل کرکے عبادت کرے گویا اپنے اللہ تعالےٰ کو دیکھ رہا ہے۔ اور یہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مقام ہے کہ آپنے فرمایا ہے نماز میں میری آنکھیں ٹھنڈی کردیجاتی ہیں بوجہ حصول لذت طاعت سے اور حصول راحت کے عبادت سے اور غیر کیطرف التفات کی راستے بند ہونیکے سبب سے بوجہ غلبۂ انوار کشف کے حاصل ہوتا ہے اور یہ مقام محبوب سے دل کے گوشہ بھر جانیکا ثمرہ ہے اور شغل باطن کا فائدہ اور احوال علوم کے نسیان کا اور رسوم اور تعلقات کے مٹ جانے کا نتیجہ ہے۔ تیسرا مقام یہ کہ اللہ تعالی کی اسطرح عبادت کرے گویا خدا اسے تعالی اسکو دیکھ رہا ہے اور یہ مقام مراقبہ ہے پس فرمانا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا فان لم تکن تراہ مقام مکاشفہ سے نزول ہے مقام مراقبہ کی جانب یعنی اگر تو اہل رویت معنویہ کے طور پر عبادت نہیں کرسکتا ہے تو اسطرح پر عبادت کر کہ اللہ تعالی تجھکو دیکھ رہا ہے اور ہر ایک ان مقامات کو احسان کہتے ہیں۔ لیکن فرق یہ ہے کہ جو احسان شرط صحت عبادت کی ہے وہ اول معنی ہیں کیونکہ پچھلے دونوں معنی خواص کے صفات ہیں اور اکثر لوگ اس کے ادا کرنے سے متعذر ہیں۔ جب معانی احسان کی تفصیل ظاہر ہوگئی تو اب معلوم ہونا چاہیئے کہ بیعت کو جو حصول احسان کی غرض سے کہا ہے کونسا احسان مراد ہے۔ بمعنی اخلاص یا بمعنی حضور قلب مراقبہ وغیرہ۔ اگر اخلاص کے معنی کرکے مراد ہے تو بیعت کو اس احسان کے اسباب سے کہنا لغویات ہی۔ اسواسطے کہ اخلاص ہر فرد بشر کے مقدورات سے ہی۔ اُس کی تحصیل میں کسیطرح کا تعسر اور تعذر نہیں جیسے بیعت کیواسطے ارادہ بلکہ یہی اخلاص وہاں بہی ضروری ہے۔ اگر اخلاص متعسر الحصول ہو تو بیعت کے اخلاص کیلئے بیعت کیجاویگی تسلسل لازم آیا

اور اگر حضور قلب وغیرہ معانی مراد ہیں تو اُن کی تحصیل واجب نہیں قسطلانی سے تو معلوم ہی ہو چکا
آمدیکھئے۔ عن ابی هریرۃ رضی قال اذا قام احدکم یصلی جاء الشیطان فلبس علیه
حتی لا یدری کم صلی فاذا وجد ذلک احدکم فلیسجد سجدتین وهو جالس متفق علیه یعنے حضرت
ابو ہریرہ سے مرفوعاً روایت ہی کہ جب تم سے کوئی نماز پڑھتا ہے تو شیطان آکر تردد میں ڈالتا ہے یہاں
تک کہ نمازی نہیں جانتا ہے کہ کسقدر نماز پڑھی پس جب نمازی پر یہ معاملہ واقع ہوئے اسکو چاہیے
کہ سہو کے دو سجدے کرے۔ اس سے معلوم ہوا کہ حضور اور مشاہدہ نماز میں ضرور نہیں کیونکہ رکعات کی کم و
بیشی میں حکم دیا کہ سجدۂ سہو کرے اور باقی تشویش و وساوس کی نسبت کچھ نہ فرمایا اگر حضور شرط
ہوتا اعادۂ صلوٰۃ کا ضرور حکم ہوتا۔ اذا فات الشرط فات المشروط۔ وعن عائشۃ رضی الله تعالیٰ عنها
ان النبی صلی الله علیه وسلم کانت له خمیصة لها اعلام فکان یتشاغل بها فی الصلوٰۃ فاعطاها
ابا جهم واخذ کساء له انبجانیا انتهی یعنے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک چادر تھی۔ اُسمیں نقش و نگار رنگے ہوئے تھے نماز میں اُس کی طرف خیال
بٹتا تھا پس وہ چادر آپنے حضرت ابوجہم کو عطا فرمادی۔ اور اُن کا سادہ چادر آپنے لیلیا۔ امام نووی نے
اس حدیث کی شرح میں لکھا ہے وفیه ان الصلوٰۃ تصح وان حصل فیها فکر فی شاغل ونحوه مما
لیس متعلقاً بالصلوٰۃ وهذا باجماع الفقهاء وحکی عن بعض السلف والزهاد ما لا یصح عمن
یعتد به فی الاجماع انتهی یعنے اس حدیث شریف سے یہ بات ثابت ہی کہ اگرچہ نمازی کا خیال اُن چیزوں
کی طرف جاوے کہ جو نماز کی متعلقات کی نہیں ہیں نماز صحیح ہو جاتی ہے اسپر فقہاء کا اجماع ہے۔ اور بعض
سلف اور زہاد سے ایسا مروی ہے کہ معتد بہ فی الاجماع شخص سے ایسی بات صحیح نہیں ہو سکتی۔ یہ خلاف
حدیث صحیح اور مفتی بہ مسئلہ شرعیہ کے خلاف کی وجہ سے معتبر نہیں اور صحیح یہی ہے کہ عبادات کی صحت
کے لیئے حضور قلب شرط نہیں ہے غرض یہ کہ احسان کے معنے کو معتبر رکھو اخلاص یا حضور قلب اُس کی
تحصیل کے واسطے بیعت کا وجوب ثابت نہیں **دوسرے** یہ کہ جب بے احسان کے ایمان اسلام
معتبر نہیں تو غیر محسن مومن و مسلم نہ رہا بیعت اسکے واسطے تحصیل احسان کا سبب ٹھیرایا گیا اور ظاہر ہے
کہ وجود سبب کا مقدم ہے وجود مسبب پر پس ظاہر ہے کہ احسان بعد بیعت کے حاصل ہوگا کب کہ جب کہ
ریاضات کثیرہ سے نفس مغلوب ہو اور ایک مدت کے بعد قلب کی صفائی سے روح ملکی میں قوت
حاصل ہوئی اُس وقت احسان حاصل ہوگا اگر ہوگا۔ پس معلوم ہوا کہ بیعت اور بیعت اجنبی جو درمیان میں انکے
متخلل ہے ہر حالت عدم ایمان میں واقع ہوئے اور اسی حالت کے اعمال شرعاً معتبر نہیں پس بیعت

بھی مردود ہوئی

**ظلمت** ایضاً صفحہ ۱۶ سطر ۱۲ - حدیث متذکرہ بالا سے معلوم ہوا کہ احسان کا حاصل کرنا واجب ہے۔

**تجلی** - لاحول ولاقوۃ الا باللہ - کیا صریح فریب ہے یہی ہے منشا فساد کا - یہیں سے بنا فساد کی پڑی ہے
اول تو حدیث میں وجوب اور عدم وجوب سے بحث کہاں ہے - بس اسقدر ہے کہ جبرئیل علیہ السلام
نے دریافت کیا احسان کیا چیز ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا کہ احسان اسکو کہتے ہیں
اور فریب یہ ہے کہ احسان کی تفصیل ابھی گزر چکی ہے - ایک معنی کا حاصل کرنا صحت اسلام کے لیے واجب ہے
یعنے اخلاص کا - دوسرے معنے یعنی حضور قلب و مراقبہ کا حاصل کرنا واجب نہیں جملہ احسانات سے ہے ما علی
المحسنین من سبیل بہر تقدیر وجوب اور عدم وجوب دلیل خارجی سے معلوم ہوگا - حدیث میں سکوت ہی
اب مطلقاً کہدینا کہ احسان کا حاصل کرنا واجب ہے یا بے علمی ہے یا دھوکا دہی ہے۔

**ظلمت** ایضاً صفحہ ۱۶ سطر ۱۳ کیونکہ بغیر احسان کے اسلام ریا ہوتا ہے اور ریا شرک خفی ہے اور ایمان
بغیر احسان کے نفاق ہے اور منافق کافر سے بدتر ہے۔

**تجلی** جب ایمان و اسلام میں مغائرت رکھی تو ایمان تصدیق قلبی ہے اور اسلام کلمۂ شہادت جسمیں اظہار
اُس تصدیق کا ہے اور احکام و ارکان اسلام ادا کرنا ہے - اب ایمان میں ہرگز نفاق نہیں آسکتا اسواسطے
کہ نفاق میں تصدیق قلبی نہیں ہوتی ہے قال اللہ تعالی یا ایہا الرسول لا یحزنک الذین یسارعون
فی الکفر من الذین قالوا آمنا بافواہہم ولم تؤمن قلوبہم یعنے اسے رسول جو لوگ کفر میں شتابی کرتے
ہیں یعنے جنہوں نے زبان سے کہا کہ ہم ایمان لائے اور دل اُن کے ایمان نہیں لائے ہیں تجھکو غم میں نہ ڈالیں
بلکہ نفاق میں ریا ہوتا ہے قال اللہ تعالے ان المنٰفقین یخٰدعون اللہ وھو خادعہم واذا قاموا الی
الصلوۃ قاموا کسالی یراؤن الناس ولا یذکرون اللہ الا قلیلا یعنے منافقین دھوکا دیتے ہیں اللہ کو
اور اللہ تعالی اُنکو دھوکا دیگا - اور جب نماز پر کھڑے ہوتے ہیں ہارے جی کھڑے ہوتے ہیں لوگوں کے دکھانے
کو اور اللہ کو یاد نہیں کرتے مگر تھوڑا سا - اور ریا کہتے ہیں دکھانے کو - اور تصدیق قلبی دکھانے کی چیز
نہیں ہے پھر اُسمیں ریا اور سمعہ وغیرہ کی گنجایش کیوں کر ہوسکتی ہے - نہ وہ ریا اور سمعہ کے ساتھ متصف
ہو اور نہ اُسمیں تقسیم اخلاص و غیر اخلاص کی جاری ہو بلکہ اُسکے مردود ہونیکے اور سبب ہیں کہ کسی
دوسری وجہ سے متصف ساتھ کفر کے ہوا ہو شیطان کی طرح اس صورت میں وہ تصدیق مردود ہے اور
اگر خارجی اسباب مفقود ہیں تو بیشک تصدیق مقبول ہے ریا سمعہ وغیرہ اُسمیں نہیں ہوتا - بلکہ ریا اجرائے
کلمۂ تشہد و دیگر عبادات میں ہوتا ہے - پس نفاق فی الاسلام ہوا نفاق فی الایمان نہ ہوا - اور یہ جو سُنا ہوگا

کہ نفاق دو قسم ہے نفاق فی الایمان اور نفاق فی العمل اس نفاق سے مراد نفاق کلمہ تشہد ہے یعنے کلمۂ
شہادت زبان پر جاری ہو اور دلمیں تصدیق نہ ہو یہ معنی نہیں کہ دل میں تصدیق ہو دکھانیکے واسطے
قال اللہ تعالی اذا جاءک المنافقون قالوا نشہد انک لرسول اللہ واللہ یعلم انک لرسولہ
واللہ یشہد ان المنافقین لکاذبون یعنے منافقین جب تیرے پاس آتے ہیں تو کہتے ہیں ہم گواہی
دیتے ہیں کہ تم بیشک اللہ کے رسول ہو اور اللہ جانتا ہے کہ بیشک تو اُسکا رسول ہے اور اللہ تعالی گواہی
دیتا ہے کہ منافق بے شک جھوٹ بولتے ہیں۔ پس اگر اُن کے دلمیں تصدیق ہوتی کاذب کیوں ہوتے
اسیطرح وہ جو سابق میں قول گزرا کہ بے اخلاص کے ایمان و اسلام دونوں صحیح نہیں ہیں وہاں بھی
ایمان سے تشہد مراد ہے چنانچہ تفسیر اس قول کی ابن اثیر نے نہایہ میں اور ملا علی قاری نے نہایہ سے
نقل کی ہے۔ نہ تصدیق مراد ہے جس سے لازم آئے تقسیم یعنے ایک تصدیق اخلاص دوسرے تصدیق ریا
اسیواسطے قسطلانی شرح صحیح بخاری میں تحت حدیث انما الاعمال بالنیات کے اللہ تعالی کی معرفت
کو اُس حدیث کے عموم سے خاص کیا ہے اور لکھا ہے کہ صحت معرفت اخلاص و نیت پر موقوف
نہیں بدلیل استحالہ چنانچہ کہا۔ واما معرفۃ اللہ تعالی فلانہا لو توقفت علی النیۃ مع ان النیۃ
قصد المنوی بالقلب لزم ان یکون عارفا باللہ تعالی قبل معرفتہ وہو محال انتہی یہ تفصیل اُس
صورت میں ہے کہ مدعی نے ایمان سے تصدیق مراد لی ہو اور اگر ایمان سے مراد تشہد ہے تو سُنئے
کہ نفاق دو قسم ہے ایک نفاق فی التشہد جسکو نفاق فی الایمان بھی کہتے ہیں جسکے بارہ میں حضرت
حذیفہ رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے قال انما النفاق کان علی عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
فاما الیوم فانما ہو الکفر والایمان رواہ البخاری فی صحیحہ یعنے نفاق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کے وقت میں تھا اور اب کفر اور ایمان ہے اور ایک نفاق فی العمل ہے۔ جیسے وعدہ خلافی کرنا جھوٹ
بولنا وغیرہ اس سے نفس ایمان زائل نہیں ہوتا ہے۔ پس اِسصورت میں بھی کہ ایمان سے تشہد مراد ہو اور
اسلام سے اوامر و احکامات۔ مدعی کا یہ کہنا کہ اسلام بغیر احسان کے ریا ہے اور ایمان بے اُسکے نفاق
ہے تفصیل طلب ہے کہ احسان سے کیا معنے مراد ہیں اگر اخلاص مراد ہے تو سابق میں بیان کر دیا گیا کہ
نیت اُسکی اسباب سے نہیں ہے۔ اور اگر حضور قلب اور مکاشفہ مراد ہے تو بھی معلوم ہو چکا ہے کہ
ایمان و اسلام میں حضور ضروری نہیں پھر یہ دعوے مردود ہوا۔

**ظلمۃ** صفحہ ۱۶ سطر ۱۴۔ اب جو اسباب تحصیل احسان کے ہونگے وہ بھی واجب ہونگے۔

**تجلی**۔ یہ اصولی بحث ہے تمام اسباب واجب کے کب واجب ہوتے ہیں۔ اصول کا مسئلہ یہ ہے کہ واجب کے

سبب قریب کا حاصل کرنا واجب ہے، نہ اسباب بعیدہ کا زکوٰۃ واجب ہے اُسکے اسباب سے روپیہ کا فراہم کرنا بھی ہے۔ پس چاہیئے کہ مال جمع کرنا واجب ہو جاوے۔ جمعہ کی نماز واجب ہے، اُسکے جملہ اسباب سے یہ بھی کہ صبح سے مسجد میں جا بیٹھے یہ بھی واجب ہونا چاہیئے۔ اسیطرح تمام عبادات نافلہ بدنی و مالی جملہ اسباب احسان سے ہیں پس چاہیئے کہ وہ واجب ہو جاویں۔ اب احسان سے مراد کیا ہے، مراقبہ و حضور قلب یہ بیعت توبہ اُسکے اسباب واجبہ سے کیونکر ہو سکتی ہے۔ شیخ کا ہاتھ بجلی کا صندوق تو ہے نہیں کہ ہاتھ لگتے ہی دل تک اثر پہنچ جاوے رگیں پھٹنے لگیں۔ ایک مدت چاہیئے کہ شیخ کی تعلیم کے موافق ریاضات پر عمل کرے اور اتباع شریعت سے ایک زمانہ تک صفائی حاصل کیا کرے۔ جب جاکر حضور قلب نصیب ہوگا اور خناس خیالات رفع ہونگے ؎

تا دل در آئینۂ دل کنی　　　صفائی بتدریج حاصل کنی

پس بیعت اگر سبب ہو سکتی ہے تو اسباب بعیدہ احسان سے ہے اور وہ واجب نہیں عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فی حدیث القدسی وما تقرب الی عبدی بشئ احب الی مما افترضت علیہ ومایزال عبدی یتقرب الی بالنوافل حتی احببتہ فکنت سمعہ الحدیث حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حدیث قدسی میں روایت ہے کہ میرے بندے نے کسی چیز کے ساتھ کہ مجکو فرض سے زیادہ محبوب ہو مجھ سے قرب حاصل نہیں کیا۔ ہمیشہ نوافل کے ساتھ قرب چاہتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اُسے دوست رکھتا ہوں۔ پس میں اُسکا سمع ہو جاتا ہوں الحدیث۔ معلوم ہوا کہ نوافل اسباب قرب الٰہی کے ہیں اور قرب الٰہی کے مراتب احسان سے ہے گویا اسباب احسان ہیں۔ اگر احسان واجبات سے ہے تو مدعی کے قاعدہ کے مطابق یہ نوافل واجبات ہو گئے۔

**ظلمت** صفحہ ۱۰ سطر ۱۴ ہاں جو شخص اللہ کی عبادت کے وقت اللہ سے ایسا ڈرتا ہے جیسا کہ اسکو دیکھکر الخ

**تجلی** یک نشد دو شد صفحہ ۱۰ میں احسان بمعنے اخلاص لکھکر بھول گئے۔ اور یہاں احسان حضور کے معنی میں معتبر رکھا نہ تحصیل اہل احسان کی واجب ہے اور نہ بیعت توبہ اُسکے واجب اسباب سے ہے۔

**ظلمت** صفحہ ۱۰۔ اور جو بعض لوگوں نے یہ گمان کیا ہے کہ بیعت ترک معاصی یعنے بیعت توبہ و تمسک بحبل التقوے چونکہ خلفا کے زمانہ میں متروک تھی اسلئے یہ بیعت منسوخ ہے الی قولہ۔ جو چیز زمانہ اصحاب و خلفا میں متروک ہو وہ منسوخ ہے۔

**تجلی** یہ مسئلہ چیز کر مدعی نے سخت الزام کھایا اسواسطے کہ اصول میں یہی بات ثابت کی گئی ہے

کہ جس فعل مشروع کو صحابہ نے بالاتفاق ترک کر دیا ہو وہ منسوخ ہے یہ ترک اگرچہ ناسخ نہیں لیکن
بیان نسخ ہے۔ حضرات حنفیہ کے ہاں تو صرف راوی کا ترک عمل مروی کے منسوخ ہونے کو بتاتا ہے
تحریر ابن ہمام رحمہ اللہ میں ہے فلو کان مفسرا و تسمیۃ الشافعیۃ نصاً علی ما سلف و ترکہ
بعد روایتہ تعین ترکہ لعلمہ بالناسخ خلافاً للشافعی یعنے اگر روایت مفسر ہے جسکو شافعیہ
کی اصطلاح میں نص کہتے ہیں اور راوی نے بعد روایت کے اُسپر عمل ترک کیا تو اور احتمالات سب مدفوع
ہیں اور یہی ایک بات متعین ہے کہ صحابی کو اسکے ناسخ کا علم تھا اسوجہ سے اُسپر عمل ترک کیا ہے اور
جبکہ تمام صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین کسی مشروع کو ترک کر دیں تو جمہور فقہا و محدثین کا یہی مختار ہے
کہ وہ منسوخ ہے قابل عمل نہیں اُصول فقہ اور اصول حدیث میں خوب ثابت کر دیا گیا ہے۔ ابن
ہمام رحمہ اللہ نے تحریر میں لکھا ہے ومن یری اجماع المدینۃ کمالک یستثنیہ کاجماع الکل
یعنے جو اجماع مدینہ کو حجت جانتا ہے جیسے امام مالک رحمہ اللہ تعالی وہ اسے مستثنے کرتا ہے یعنی اُس
روایت پر عمل جائز نہیں رکھتا جسکے خلاف پر اجماع مدینہ منعقد ہوا ہے جسطرح کہ اجماع تمام صحابہ
سے روایت کے خلاف پر عمل اُس روایت پر نہیں کیا جاتا مولانا بحر العلوم نے اسکی شرح میں کہا
ہے کہ اجماع صحابہ سے روایت کا متروک العمل ہونا جمہور کا مذہب ہے۔ امام سیوطی رحمہ اللہ تعالی
تدریب الراوی شرح تقریب النواوی میں لکھتے ہیں ومنہ ما عرف بدلالۃ الاجماع کحدیث
قتل شارب الخمر فی الرابعۃ قال المصنف فی شرح مسلم دل الاجماع علی نسخہ والاجماع
لاینسخ ای لاینسخہ شئ ولا ینسخ ھو غیرہ لکن یدل علی ناسخ ای علی وجود ناسخ غیرہ
یعنے بعض ناسخ دلالت اجماع سے معلوم ہوتا ہے جیسے حدیث شارب خمر کی چوتھی بار کے قتل کا
ناسخ۔ نووی نے شرح مسلم میں لکھا ہے کہ اجماع نے اُسکے نسخ پر دلالت کی ہے اور اجماع نہ منسوخ
ہوتا ہے کسی چیز سے اور نہ کسی چیز کو منسوخ کرتا ہے۔ ہاں اسبات پر دلالت کرتا ہے کہ کوئی ناسخ
سوائے اجماع کے ضرور ہے۔ مولانا بحر العلوم نے شرح مسلم الثبوت میں لکھا ہے واعلم ان
الذی یظہر فی تحریر المسئلۃ من کتب الکرام ان الخبر الشاذ المروی من واحد او
اثنین فیما ھم بہ البلوی وورد مخالفاً لما یعملہ الجماعۃ ویتلون بحیث یکونون لو علموا
بالخبر لعملوا بہ سواء کان الخبر فی مباح او مندوب او واجب او محرم لم یقبل و لم یعمل
انتہی یعنے یہ جان لو کہ علمائے کرام کی کتابوں سے اس مسئلہ کی تحریر میں جو ثابت ہوتا ہے وہ یہی
کہ حدیث شاذ جو ایک دو راوی سے مروی ہے جسکے بارہ میں سب کو موقع پیش آتا ہو اور وہ حدیث

جماعت صحابہ کے عمل کے مخالف ہو اور وہ اس بات میں سب مبتلا ہوں ۔ اسطرح کہ اگر اُن کو اس
حدیث کا علم ہو جائے تو ضرور اسپر عمل کریں خواہ وہ حدیث دربارہ مباح کے وارد ہو یا مندوب کے یا واجب
یا محرم کے وہ حدیث مقبول نہیں اور نہ معمول بہ ہے پس اس مسئلہ کی رو سے تو احادیث بیعت معلول ہو کر
قابلیت ہی عمل کی نہیں رکھتی ہیں ۔ لیکن مذہب جمہور فقہا ۔ اور محدثین پر اتنی بات ضرور ثابت ہوئی
کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کا ترک نسخ پر دلالت کرتا ہے جس سے یہ ثابت ہوا کہ مدعی کو اصول کے مسئلہ سے خود
آگاہی نہ تھی اور لوگوں کو جاہل جانا اور جو مسئلہ کہ اصول میں بعینہا ثابت ہے اُسکی تردید کے درپے ہوا
یہاں ایک امر غور طلب ہے کہ جسکو مدعی نے خیال نہیں کیا ۔ یعنے صحابہ رضی اللہ عنہم کے زمانہ میں بیعت توبہ
اگرچہ متروک تھی لیکن بسبب بقائے بیعت خلافت کے نفس بیعت کا ترک لازم نہ آیا ۔ بلکہ مطلق بیعت
متوارث رہی کسی قسم میں موجود ہو بحث اس مسئلہ میں طول چاہتی ہے اور وقت کی طرف سے فرصت نہیں
رسالہ میں گنجایش نہیں ہے ۔

**ظلمة** صفحہ ۷ ۔ سطرہ ۱ کہ داخل ہونا لوگوں کا اسلام میں اُن کے ایام میں اکثر بسبب شوکت و تلوار
کے نہ بسبب تالیف قلوب اور اظہار دلیل اسلام کے ۔

**تجلی** سبحانک ھذا بھتان عظیم ۔ بیعت اسلام مسلمان ہونیکو کہتے ہیں سو یہ کسی زمانہ میں موقوف نہ
ہوا باقی مصافحہ اُسکے آداب سے ہے اور شوکت اور تلوار سے مراد اگر جہاد ہے تو خلفا کے زمانہ کی خصوصیت
نہیں ہے ۔ ابتدائے بعثت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تبلیغ و انذار فرمایا کرتے تھے اور دلائل اور
براہین سے خلق اللہ کے ساتھ معاملہ رکھا اس اثنا میں جسکو شرح صدر نصیب ہوا وہ مسلمان ہوا بیعت اسلام
میں داخل ہوا کبھی مصافحہ سے اور کبھی بغیر مصافحہ کے اور جو شقی ازلی تھے اُن پر دلائل و براہین کا کچھ اثر
نہ پڑا طبیعت اُن کی عاصی تھی سخت سنگ کی طرح ہضم کرتی رہی ۔ مگر اجابت کے قریب آئی جب اتمام حجت
میں کوئی دقیقہ باقی نہ رہا اور مخالفین اسلام نے سب و شتم سے گزر کر دست درازی و حملہ شروع کیا تب اللہ جل
جلالہ و عم نوالہ نے وقاتلوا المشرکین کافۃ کما یقاتلونکم کافۃ حکم ناطق ارشاد فرمایا ۔ اور ہجرت کے بعد ہی
حکم قتال کا آگیا ۔ جہاد شروع ہوگیا ۔ شہرہ آپ کی بعثت کا تمامی اطراف و جوانب میں پھیل گیا تھا اور تبلیغ تو
لوگوں کو دلائل رسالت کی پہنچ چکے تھے ۔ چنانچہ قیصر و کسرے و اہل حبشہ وغیرہ شاہان کفرہ کے نام خطوط پیغمبر
علیہ السلام درباب دعوت الی الاسلام کتب احادیث میں موجود ہیں ۔ اب اگرچہ حاجت تبلیغ جدید نہ تھی مگر
پیغمبر صاحب کی تاکید اسی بات پر تھی کہ جب کبھی کفار پر لشکر اسلام چڑھائی کرے اول انکو دعوت اسلام
دے اگر نہ قبول کریں ۔ جزیہ دینا منظور کریں ۔ اگر ان دونوں باتوں میں سے کچھ نہ مانیں اور کفر اور اذیت

اہل اسلام پر جہاد دیں تو قتال شروع کیا جائے چنانچہ حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ نے فرمایا لان یھدی اللہ بک رجلا خیر من ان یکون لک حمر النعم اور حدیث سلیمان بن بریدہ میں فرمایا کہ اذا لقیت عدوک من المشرکین فادعھم الی الاسلام فان اجابوک فاقبل منھم وکف عنھم الی آخرہ یعنی جب تو مشرک اپنے دشمن مشرک سے دبارہ قتال، پس بلا اُن کو اسلام کیطرف اگر قبول کریں تو ترک کی مت کر اور اگر نہ مانیں تو مہاجرت کا حکم سنا اگر یہ بھی قبول نہو تو جزیہ کا حکم کر۔ اگر یہ بھی منظور نکریں تو اللہ سے مدد طلب کر اور لڑائی شروع کر۔ اسی فرمان واجب الاذعان کے موافق خلفاء بھی اپنے امیروں سرداروں کو مقابلہ و مقاتلہ پر بھیجتے رہے اور معاذ اللہ خلفا رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی شان سے ہرگز ممکن نہ تھا کہ غافلین سے مقاتلہ کریں شریعت میں غافل کو مارنا سخت گناہ ہے۔ اور اگر تلوار سے یہ مراد ہے کہ زبردستی اور اکراہ سے لوگوں کو مسلمان کیا جاتا تھا یہ بھی بے اصل بات ہے لا اکراہ فی الدین قد تبین الرشد من الغی پر عمل تھا۔ ہاں جو احکام جہاد کے متعلق ہیں وہ جاری کئے جاتے تھے۔ پھر یہ کیونکر ثابت ہوگیا کہ تلوار کے زور سے اور جہاد کے موقع پر اگر لوگ مسلمان ہوئے تو اُن سے بیعت نہ لیجاوے فتح مکہ کے روز تلوار کا زور تھا اور پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیعت اسلام اُنسے لی اور جو لوگ اُس دن مسلمان ہوئے اُنہوں نے بیعت کی۔

ظلمت صفحہ ۱۰ سطر ۱۔ خلفائے مروانیہ اور خلفائے عباسیہ کے وقت میں اسواسطے متروک تھی کہ اُن میں اکثر ظالم اور فاسق تھے۔

تجلی بیعت اسلام کے بارہ میں خلفا کے فسق و عدالت سے کیا بحث ہے۔ خلفا کا کام بیعت اسلام لینے کا نہ تھا یہ بیعت قضاۃ اسلام کا کام ہے کہ احکام شرعیہ کے جاری کرنے کیواسطے مقرر تھے قاضیوں میں بڑے بڑے درجہ کے عادل گزرے ہیں حضرت امام ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہ آپکے نزدیک عادل تھے حضرت یوسف انکے صاحبزادے اور حضرت امام محمد رحمہم اللہ تعالیٰ اور علاوہ ان کے جم غفیر ائمہ مجتہدین عادلین کا قاضی رہا پھر دین میں یہ لوگ ایسی سستی کرتے خلفا میں حضرت عمر بن عبد العزیز عدالت اور اجرائے سنت میں کیا کم تھے انہوں نے اس سنت کو جاری نکیا۔

ظلمت صفحہ ۱۰ سطر ۲ خلفائے راشدین کیوقت میں تو بسبب کثرت اصحاب کے متروک تھی جو نورانی ہو چکے تھے بسبب صحبت نبی کریم کے الخ

تجلی جن کے نزدیک بیعت سنت ہے خیر۔ مگر جس کے مذہب پر کہ بیعت کو واجب کہتا ہے یہ دلیل مستقیم نہیں اسواسطے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین بوجہ نورانی ہونیکے محتاج بیعت تو بیشک نہ تھے تابعی لوگ تو ضرور محتاج تھے اُن سے بیعت لی ہوتی بلکہ اصل فعل تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا لوگوں سے بیعت لینا تھا

کسی کے ہاتھ پر بیعت ہونا نہ تھا پس جسطرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے باوصف نورانی ہونے
اپنے کے لوگوں سے بیعت لی اسیطرح صحابہ کو چاہیئے تھا اگرچہ نورانی تھے تابعین سے بیعت لی ہوتی۔ پھر تابعین
سے لیکر بیعت توبہ کے جاری ہونیتک اسلام کی نصف مدت کے قریب ہے اُس زمانہ میں جو مسلمان تھے
ظاہر ہے کہ تمام مسلمان محسن نہ تھے بلکہ یہی زیادہ ہوتے ہیں۔ پس جنکو احسان حاصل نہ تھا اسلام اُنکا
بھی باجماع امت بلانکیر مقبول رہا۔ بلکہ کفار بھی اُنکو مسلمان جانتے تھے۔ مدعی کے قول پر لازم آیا کہ
بیعت پر اسلام و ایمان موقوف نہیں۔

**ظلمة** صفحہ ۱۸۔ سطر ۷۔ اور خلفا کے سوا اور زمانہ میں بسبب خوف پھوٹ پڑ جانیکے اور اس خوف
سے کہ بیعت کرنے والوں کے ساتھ الخ

**تجلی** یہ وجہ اُسصورت میں متعین ہوسکتی تھی کہ بیعت توبہ کا پہلے سے توارث اور تعامل رہتا بعد کو
ظالموں کے عہد میں چھوڑ دیجاتی۔ بلکہ یہی وجہ متبادر ہے کہ عدم توارث کی وجہ سے کہ قرون ثلاثہ میں
اور سلف میں اُسکا رواج نہ تھا خلف میں اب تک جاری نہیں ہوئی تھی۔

**ظلمة** صفحہ ۱۸ سطر ۹۔ اور اہل تصوف خرقہ دینے کو قایم مقام بیعت کے کرتے تھے۔

**تجلی** جب مدعی اسکا قائل ہے کہ توارث نہ تھا اور اب تک بیعت کا دستور جاری نہ ہوا تھا تو خرقہ
قایم مقام کیونکر ہوا۔ بلکہ اصل ایجاد خرقہ ہوئی اور بیعت قائم مقام خرقہ کے ہے پھر دونوں فعل جب سنت
مانے گئے تو دونوں کو مستقل ارادت کی سنت سمجھو قایم مقام کی بھی ضرورت نہیں رہا اب انتقال
اور تحویل کی ضرورت نہیں کہ ایک سنت چھوڑ دوسری کو ادا کرو۔ دونوں فعل مسنون ہوئے اب جو خرقہ
کی رسم چھوٹی کیوں چھوڑی جو کوئی اُس مردہ سنت کو جاری کرے پھر وہی ثواب ہے۔

**ظلمة** صفحہ ۱۸ سطر ۱۰۔ تو حضرات صوفیہ نے فرصت کو غنیمت جان کر سنت بیعت پر چنگل مارا

**تجلی** بیعت توبہ بیعت اسلام ہے اور حضرات صوفیہ نے جس بیعت کا احداث فرمایا ہے وہ بیعت
تجرد اور ارادت ہی ہے یہ بیعت اُن کے ہاں اصل ہے آپ اُس بیعت سے بحث کیجئے کہ منصوص بیعت ہو
جس کو تحصیل احسان کیواسطے واجب کہا جاوے کیونکہ آپ کا یہی دعوے ہے۔ بیعت متداولہ صوفیہ رحمہم
اللہ تعالی آپ کو ہرگز مفید نہیں اُس شخص کو مفید ہے کہ جسنے صوفیہ رحمہم اللہ کی بیعت کو مسنون مستنبط
کہا اور اُسپر مختلف منصوص بیعتوں سے استشہاد کیا پس اُسکا مطلب بیعت مستنبطہ کا مختلف بیعتوں کے
ثابت ہونیسے ثابت ہوا اور جو شخص کہ خلافت کی بیعت کے سوا اور اقسام بیعت کا منکر تھا اُسکو جواب ہو گیا
اور شاہصاحب جو فرماتے ہیں کہ حضرات صوفیہ بعد اندراس رسم بیعت کے جاری کرنیسے الخ مطلب اسکا

یہ ہے کہ اس زمانہ تک کہ رسم بیعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد جاری رہے جاری تھی اگرچہ بیعت
خلافت تھی مطلق بیعت موجود تھی کسی قسم میں ہو کر پائی جاوے تمام اقسام میں وجود ضروری نہ تھا
جب خلفاء سے رسم بیعت اٹھی سنت بیعت مندرس ہوئی۔ صوفیہ علیہم الرحمۃ نے بیعت جاری کی اور
مستوجب ثواب ہوئے۔ شاہ صاحب نے یہ کہاں فرمایا ہے کہ صوفیہ نے بیعت توبہ احداث فرمائی ہے
شاہ صاحب کی تقریر مدعی کے دعوے پر ہرگز ناہض نہیں اور خرقہ اور بیعت صوفیہ میں بہت کچھ ابحاث
شریفہ ہیں کہ ایجاز اس رسالہ کا اسکی درازی کی گنجایش نہیں رکھتا۔

ظلمة صفحہ ۱۹ سطر ۲۔ ساتھ عبدالرحمن بن عوف کے الخ

تجلی یہی بے تمیزی ہے حضرت عبدالرحمن کو عمامہ پہنایا گیا ہے ساتھ کیا معنی۔

ظلمة صفحہ ۱۹۔ حضرات صوفیہ کے ہاں شجرہ دینی کا معمول ہے یہ شجرہ سند صحبت ہے۔

تجلی سند حدیث میں یہ تفصیل ہے عن ابن سیرین لم یکونوا یسئلون عن الاسناد فلما وقعت
الفتنة قالوا سموا لنا رجالکم فینظر الی اهل السنة فیؤخذ حدیثهم وینظر الی اهل البدع
فلا یؤخذ حدیثهم رواه مسلم فی صحیحه یعنے ابن سیرین رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ زمانہ اول میں سند
دریافت نہیں کرتے تھے جب فتنہ ظاہر ہوا رجال حدیث دریافت کیے کہ کون ہیں ان کا نام لو کہ معلوم
کیا جاوے۔ اگر اہل سنت ہیں ان کی روایت مقبول ہوگی اور اگر اہل بدعت ہیں ان کی حدیث نہیں
لیجاویگی پس ان قرون میں سند حدیث ضروری تھی۔ بے سند کی روایت مردود علی القائل ہوتی تھی پہلے
اگر تسلسل اسناد کا قیامت تک اسیطرح مسلسل ہوتا تو تفحص و تنقید اسناد کے اسباب کی مساعدت نہ کرنے سے
مستبعد ہوتا سامان اسیر فطرتی کی وجہ سے حکمت باری عز اسمہ سے ائمہ حدیث سے حدیث کی کتابیں تصنیف
کرائیں اور ائمہ تخاریج سے کتابوں میں ان روایات کو منضبط کردیا اور وہ کتابیں ان ائمہ کی تواتر کے ساتھ
مشہور ہوگئیں۔ اب جو کوئی ان کتابوں متداولہ میں سے کوئی حدیث دیکھے اسکی سند برابر مسلسل ہوگی جسکی
وجہ سے اصول حدیث و اصول فقہ میں یہ بات ثابت کی گئی ہے کہ اس زمانہ میں تبرکاً سند لیلی اعتبار
حدیث کیواسطے سند کی ضرورت نہیں ہاں جب جو کوئی ان کتابوں سے علیحدہ کوئی حدیث مسلسل رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم تک ظاہر کرے وہ مقبول نہ ہوگی اس تفصیل سے یہ بات ثابت ہوئی کہ سند صحبت کو
سند بیعت پر قیاس کرنا اور سند صحبت کو مستحسن کہنا قیاس مع الفارق ہے اور صحبت کی سند کیواسطے سند
مسلسل صحیح ضرور ہے اسواسطے کہ چاروں خاندان کے جو اصحاب طریقہ ہیں رحمہم اللہ تعالی وہ مشہور ان کی
اسناد مشہور ان کے بعد جو سلسلہ کے رجال ہیں اگر مشہور حضرات سے ہیں مثلاً شاہ ولی اللہ صاحب

شاہ عبد العزیز صاحب حضرت مجدد صاحب وغیرہم علیہم الرحمہ اُن کی عدالت اور وثوق کی شہرت کے سبب سند مقبول ہوگی اور اگر اس درمیان میں کوئی شخص اِن حضرات مسلمہ سے نہ ہو کہ جس سے کوئی واقف ہی نہو تو اسکی جہالت کی وجہ سے وہ سلسلہ متصل کیونکر مقبول ہوگا۔ مثلاً میں دعویٰ کروں کہ دو واسطے سے شاہ عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ کے سلسلہ بیعت میں میں داخل ہوں ایک امراخاں دوسرے داؤد گل خاں تو یہ سند بیعت میرے منہ پر ماریجاویگی یا نہیں۔ بخلاف حدیث کی کتابوں کے کہ جو حدیثیں حوالہ دیجاتی ہیں کتاب میں ہونیکے بعد سب مقبول ہوتی ہیں۔

**ظلمت** صفحہ ۲ سطر ۳۔ اگر بیعت تو بہ واسطے اخذ نور صحبت و نسبت بالتسلسل الخ

**تجلی**۔ صفحہ ۲ سطر ۱۷ میں واضع رسالہ نے غایت بیعت کی تحصیل احسان لکھا ہے۔ اور یہاں اخذ نور غایت بیان کی ہے۔ اگر مراد ایک ہی چیز ہے تو تنویع عبارت و تفصیل الفاظ کو کام فرمایا۔ لیکن کیا علاج کہ صفحہ ۱۷ میں سند والے شیخ کے ہاتھ پر بیعت کرنا مستحسن لکھا ہے جس سے معلوم ہوا کہ پیر کے پاس سند ہونا ضروری نہیں۔ اور یہاں سند کا ضروری ہونا لکھا ہے۔ اسواسطے کہ سلسلہ کا برابر مسلسل ہوجانا ہی سند ہے۔ اور اگر نور صحبت سے مراد علاوہ احسان کے کوئی دوسری چیز ہے تو حصر علت غائی کا جو صفحہ ۶ میں ہے باطل ہوا کہ بیعت کی یہ دوسری غایت نکلی پس معلوم ہوا کہ بیعت کبھی احسان کے حصول کیلئے ہوتی ہے اور کبھی اخذ نور صحبت کیلئے۔ چنانچہ یہی تفصیل مدعی کے کلام سے متبادر ہے۔ اور شجرہ کے بارہ میں لکھ رکھا ہے کہ سند صحبت ہی کا دیا جاتا ہے۔ یہ بات بیعت صحبت میں معقول ہے۔ لیکن بیعت احسان کی صورت میں شجرہ صحبت کے دینے کے کیا معنی۔ اِس صورت میں شجرہ بیعت احسان کا ہونا چاہیئے۔ اور پھر یہ بھی سہی ع۔ قہر درویش بجان درویش ✦ لیکن یہ فرمایئے کہ بیعت احسان میں سند کی ضرورت کیوں نہیں۔ اگر انقطاع تسلسل سے حرج نہیں تو معلوم ہوا کہ کسی شیخ میں بے بیعت کے احسان حاصل تھا حصول احسان بغیر بیعت کے ہوگیا جسے آپ واجب کہتے تھے ترک واجب لازم آیا۔ اور اگر اُس شیخ میں احسان بھی منقطع ہے جیسے شیخیت کے قابل کب ہوئے۔ اور اگر انقطاع تسلسل نہونا چاہیئے۔ تو یہاں بھی سند مسلسل کی ضرورت ہوئی اور اگر یہ تاویل کیجاوے کہ بیعت توبہ تو برابر مسلسل ہوگی۔ لیکن شیخوں نے سند کا لحاظ نکر کے اپنے اپنے شاگردوں کو مطلع نکیا تو یہی بیعت علت اخذ نور میں بھی ہوسکتی ہے۔ پھر وہاں سند کی ضرورت کیوں ہے۔ مگر یہ علت واضع رسالہ لے ہی نہیں سکتا۔ اسواسطے کہ اُس نے مسلم کر رکھا ہے کہ قرون اولیٰ میں رسم بیعت مروج نہ تھی۔ یہاں تصنع اور تلمیع جاعل رسالہ کی ظاہر ہوگئی ہے۔ اسواسطے کہ بہر صورت معاملہ بیعت کا ہے خواہ نور صحبت غرض ہو خواہ احسان۔ شجرہ بھی بیعت ہی کا ہونا چاہیئے تھا نہ غایت کا۔ کچھ اور سنیئے یہ نور صحبت م

نسبت نور ایمان ہے اتباع شریعت سے حاصل ہوتا ہے سورۂ مائدہ میں ہے قد جاءکم من اللہ نور و
کتٰب مبین یھدی بہ اللہ من اتبع رضوانہ سبل السلام ویخرجھم من الظلمٰت الی النور باذنہ و
یھدیھم الی صراط مستقیم یعنے البتہ آئی ہے تمہارے پاس روشنی اور کتاب روشن جس سے ہدایت
دیتا ہے اللہ تعالیٰ اسکو جو پیروی کرتا ہے رضامندی اسکی راہوں نجات کی اور ان کو نکالتا ہے اندھیروں
سے روشنی میں اپنے حکم سے اور انکو چلاتا ہے سیدھی راہ۔ پس اب اگر کسی نااہل نے کسی صاحب نسبت
سے کچھ صحبت رکھکر شہرت حاصل کی اور اتباع شریعت اور راہ نجات اسکو حاصل نہیں تو صرف شہرت صحبت
کی بنا پر اسکے ہاتھ پر بیعت کرنے میں کیسے دست اندازی کیجاویگی۔ اور اگر ایک شخص ہمیشہ بھلائی چلتی
پر رہا اور اتباع شریعت سے اور نور ایمان سے منور ہے اگر کوئی دست ارادت سے اسکے ہاتھ پر بیعت کا
متمکن ہوے تو کیسے روکا جاویگا کہ اس سے یہ نور حاصل ہے کہ بیعت میں تسلسل ضرور نہیں آخر خلافت جاری
ہوئی ہے اور تسلسل صحبت کا ضرور نہیں صحبت کو فضیلت اسیوجہ سے ہے کہ متعدی الی النور ہے اگر صحبت و نور
دونوں ہیں نور علیٰ نور ہے اگر صرف نور ہے صحبت نہیں تو عین چھوڑنے کی چیز نہیں دیکھو حضرت اویس
قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کیا انسے بیعت کرنا عدم نسبت کیلئے ناجائز تھا۔ عن النواس بن سمعان قال
ذکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الدجال فقال ان یخرج وانا فیکم فانا حجیجہ دونکم وان یخرج ولست
فیکم فامرؤ حجیج نفسہ واللہ خلیفتی علی کل مسلم یعنے حضرت نواس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم نے دجال کا ذکر فرما کر کہا کہ اگر وہ ظاہر ہوا اور میں تم میں موجود ہوں تو تمہاری طرف سے اس سے
جھگڑونگا اور اگر میرے بعد ظاہر ہوا تو ہر ایک آدمی اپنی طرف سے اس سے جھگڑے اور اللہ تعالیٰ میرا خلیفہ
ہے ہر مسلمان پر رواہ مسلم۔ ملا علی قاری نے اس حدیث کی شرح میں لکھا ہے وھذا دلیل علی ان المؤمن
الموقن لا یزال منصورا وان لم یکن معہ نبی ولا امام ففیہ رد علی الامامیۃ من الشیعۃ انتہی یعنے
اس حدیث میں اس بات پر دلیل ہے کہ مومن موقن ہمیشہ منصور رہتا ہے۔ اگرچہ اس کی ہمراہ نبی و امام نہ ہو
اور اسمیں امامیہ شیعہ کا رد ہوا۔ اس سے معلوم ہوا کہ اگر نبی یا امام یا شیخ کی دولت صحبت میسر نہیں تو تصدیق
واذعان باجازۃ النبی کفایت ہے اللہ تعالیٰ اسکا ناصر ہے اگر احسان حاصل کرنا چاہے بتوفیق الٰہی بے شیخ کے
بھی ہو سکتا ہے ان اللہ لا یضیع اجر المحسنین اور شیطان کے تسلط سے کہ دجال کی طرح دشمن نور ایمانی
محفوظ رہ سکتا ہے ان عبادی لیس لک علیہم من سلطان یہاں تسلسل فلیبلغ الشاہد الغائب کا کافی ہے
اس نسبت کے تسلسل سے کوئی مومن باہر نہیں ہے

ظلمۃ صفحہ ۲ سطر ۵ جس کا سلسلہ صحبت و خلافت حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک مسلسل الخ

**تجلی** بیعت اخذ نور صحبت کیواسطے خلافت کے مسلسل ہونیکی کیا ضرورت ہی کیا بغیر خلافت کے بیعت ناجائز ہے اور اگر خلافت سے مراد ہے صحبت یا کوئی معنی مساوی صحبت مراد لیئے ہیں تو معلوم ہوچکا ہے کہ تسلسل صحبت کی ضرورت نہیں ہی نسبت اویسیہ کو دیکھو جسکا اقرار شجرہ میں کیا گیا ہے۔

**ظلمت** صفحہ ۲۰ سطر ۱۳۔ کیوں کہ سند صحبت ہر چہار سلسلہ کے حضور سرور کائنات پر منتہی ہوتی ہے۔

**تجلی** مفصل بیان ہوچکا ہے کہ سند سلسلوں میں سند کے اعتبار سے صحت اسناد کے شرطوں کی ضرورت ہیں ورنہ سند ہرگز قابل اعتبار نہیں ہے۔ اب جو سند کسی شجرہ کی مسلسل بشروط صحت ہوگی مقبول ہوگی جیسا کہ مشہور خاندانوں میں سب ہے اور جس سلسلہ میں کوئی شرط فوت ہوگی وہی پر مردود ہوگی۔ اب یہ بھی جان لیا جاوے کہ رسالہ نور علی نور کے ساتھ ایک شجرہ بھی ملاحظہ سے گزرا معلوم ہوا کہ یہ شجرہ بھی کسی شخص جعل فرما کر غریب احمد علیشاہ کے نامزد کیا ہے۔ واللہ اعلم بحقیقۃ الحال۔ اسلیئے کہ شجرہ میں یہ بات لکھی ہے کہ شاہ عبد الہادی صاحب بخاری کو بغیر سلسلہ صحبت کے فیضان ہوا ہے جیسا کہ اویس قرنی رضی اللہ عنہ کو۔ اس سے معلوم ہوا کہ جو چیز بیعت سے حاصل کیجاتی ہے بغیر بیعت کے بھی اُسکا حصول ممکن ہے اور یہ بھی ثابت ہوا کہ جو اثر صحبت کا ہے وہ بغیر صحبت کے بھی حاصل ہوسکتا ہے چنانچہ شاہ عبد الہادی کو حضرت اویس قرنی سے واقع ہوا پس اگر ایسے شخص سے بیعت اخذ نور صحبت کیجاوے تو کیا قباحت ہے اگرچہ صحبت مسلسل نہو۔ اور رسالہ میں اسکا خلاف لکھا ہے چنانچہ صفحہ ۲۰ میں گزر چکا ہے کہ بغیر تسلسل صحبت کے بیعت اخذ نور نہ ہونا چاہیئے **پھر** اُس شجرہ کے سلسلہ میں عبد اللہ شاہ صاحب لدھیانوی واقع ہیں یہ شخص مجہول بجہالت ظاہری و باطنی ہیں ایسے شخص کی روایت شریعت میں مردود ہے۔ علامہ سیوطی رحمہ اللہ نے تدریب الراوی شرح تقریب النواوی میں لکھا ہے ورواية مجهول العدالة مع كونه معروف العين برواية عدلين لا يقبل عند الجماهير یعنے اگر کسی سند میں راوی ایسا ہو کہ دو شخص عادل کی شہادت سے خود وہ راوی تو معلوم ہوجاوے لیکن اُسکی عدالت مجہول ہو تو اُس راوی کی روایت جمہور علما کے نزدیک مقبول نہیں۔ پس مجہول العین والعدالت کی روایت تو ضروری مردود ہوگی۔ پس پہلے دو شخص عادل اُنکے وجود عنقا پر گواہی دیں اُسکے بعد اُن کی عدالت شہادت معتبر سے ثابت ہو اُسوقت شجرہ سند ہوسکتا ہے یہ شجرہ ریاست ٹونک کے مطبع محمدی کا طبع کیا ہوا دیکھنے میں آیا ہے۔ اگر اسجگہ کاتب کی غلطی ہے اور کسی اور نام کے یہ شخص معروف ہیں تو بات دوسری ہے سہو کاتب بنا کر اور شجرہ تیار کیا جاوے۔

**ظلمت** صفحہ ۲۱ سطر ۱۱-۱۸۔ پاک انسان کے جس فعل کو اپنی طرف الخ

**تجلی**۔ پہلا قول تو یہ تھا یہ کسی قاعدے سے درست و مسلم نہیں کیونکہ اسد تعالیٰ جو کسی فعل کو اپنی طرف نسبت فرماتا ہے تو اُسکے مختلف اسباب و حکمت اغراض ہیں مثلاً آیت وما رمیت اذ رمیت ولکن اللہ رمی میں بندہ میں یہ قدرت نہ تھی کہ ایک مٹھی خاک کی ایک فوج کی رمی سے اسقدر خلق کی آنکھوں میں پہنچا دے اسد تعالیٰ نے اُس فعل کو اپنی طرف نسبت فرمایا کہ یہ رمی ہماری قدرت کی ہے کہیں یہ سبب ہے کہ خالق افعال عباد بھی باریتعالی ہے جہاں یہ غرض ہوگی وہاں نسبت اُس فعل کی الی اسد ہونا اسطرح موجب ہوگی۔ دوسرے یہ کہ باعث کفر و ضلالت کی ماں باپ دوست اُستاد وغیرہ اسباب ظاہری کرتے ہیں کل مولود یولد علی الفطرۃ فابواہ یہودانہ او ینصرانہ و یمجسانہ یعنے ہر ایک بچہ فطرت پر پیدا ہوتا ہے ماں باپ اُسکے اُسکو یہود و نصاریٰ مجوسی کر دیتے ہیں رواہ ابو یعلی والطبرانی قال اللہ تعالیٰ ویھدیہ الی عذاب السعیر یعنے شیطان اپنے دوستوں کو عذاب دوزخ کی طرف ہدایت کرتا ہے ساب کہئے کہ اس واضع کا یہ قاعدہ کب درست ہے کہ جو فعل ہم لوگوں کا تھا یعنے ہدایت کفر و ضلالت اُسکو اسد تعالیٰ جابجا قرآن شریف میں اپنی طرف منسوب فرماتا ہے من یھد اللہ فھو المھتد ومن یضلل فلن تجد لہ الآیۃ دوسری آیت میں ہے یضل بہ کثیرا ویھدی بہ کثیرا یہاں اصلی قاعدے سے کفر لازم آتا ہے اور اس آیت میں جو چیز کہ اسد تعالیٰ کو محبوب تھی واضع قاعدہ کو سوجھی نہیں ان اکرمکم عند اللہ اتقٰکم کہ کہئے اسد تعالیٰ کو تقوے محبوب ہے یا شیخ مغل پٹھان ہونا۔

**ظلمت** صفحہ ۱۰ سطر ۱۲۔ جیسا کہ کلام پاک میں بیعت کرنے والوں کو فرماتا ہے۔

**تجلی** کلام میں تھا کہ انسان جس چیز کا فاعل ہے اُس چیز کو اسد تعالیٰ اپنی طرف منسوب کرے تو وہ فعل محبوب الی اللہ ہوتا ہے اسپر سند آیت بیعت لائی گئی کیا حماقت صریح ہے اسواسطے کہ بیعت جو فعل صحابہ کا ہے اسد تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہمارا فعل ہے دونوں صیغہ غیر بلفظ صحابہ میں ان تحویل الی المفعول جیسک ہو اور اگر نسبت عام مراد ہے خواہ الی الفاعل ہو یا الی المفعول تو لیکفر ونعوذ باللہ سے کفر کا محبوب ہونا لازم آتا ہے یہاں مولف کے کلام کی ایک تاویل ہوسکتی تھی یعنے اے رسول اللہ بیعت جو تیرا فعل ہے ہمارا فعل ہو یعنے تاویل من فاعل الی فاعل ہوتی۔ مگر شیخ نے تو اس تاویل کی پہلے ہی سے تردید کر رکھی ہے اور اسی صفحہ کی سطر ۱۴ میں تفسیر کرتا ہے یعنی ان کا بیعت کرنا تجھے عین تجھے بیعت کرنا ہے بلکہ فعل صحابہ معتبر رکھا کہ جسکی نسبت اپنی طرف اسد تعالیٰ نے یہ نسبت فاعل نہیں رکھی اور ایک اور حماقت واضع دیکھئے کا۔ قاعدہ بنایا۔ جاری کرنا نہ پایا اس حماقت کے قاعدہ پر یوں تفسیر کرنا چاہیئے تھی یعنے اُن کا بیعت کرنا تجھے عین ہمارا بیعت کرنا تجھے اب قاعدہ جاری ہوا نعوذ باللہ منہا۔

**ظلمت** صفحہ ۴۴ سطر ۴ یعنے کوئی کام احباب تیرے جس میں انکو ایذا پہنچے نہ کرے۔

**تجلّی** نفی کلی صحیح نہیں اسواسطے کہ ذاکرین سے اگر شرعی بُرا کام صادر ہوگا تو انکو نصیحت کیجاویگی اگرچہ اسمیں انکو ایذا ہو معصوم ہونا ممکن نہیں۔ اگران ذاکرین سے فسق و فجور صادر ہوگیا تو غیبت اور انکو بُرا کہنا شرعًا درست ہی اسمیں اُن کی کوئی رعایت نہ کیجاویگی۔ آخر منصور مصلوب ہوئے۔

**ظلمۃ** صفحہ ۴۴، سطر ۵۔ جو شخص ایذا دے میرے ولی کو الخ

**تجلّی** مطلب اسکا یہ ہی کہ بلا سبب شرعی جو کوئی ایذا دے اُسکو۔ یہ وعید شامل ہے نہ باعتبار فسق کی ایذا کے اگر ذاکرین سے کوئی چوری کرے یا اور کام ایسا کہ موجب حد شرعی ہو یہ برابر قاضی اُن پر حد جاری کرے گا کیسی ہی انکو ایذا ہووے۔

**ظلمۃ** ہر مسلمان کو چاہیئے کہ واسطے سلامتی ایمان کے الی قوله الفاسد اگر یہ کلمہ مرتے وقت زبان سے نکلا یا دل میں اُسکا خیال و علم رہا الخ

**تجلّی** جاعل رسالہ کو یہی مسائل اسلام کے معلوم نہیں اور کتاب لکھنے کا شوق ہے۔ بھلا مرتے وقت تشہد یا خیال اُسکا دلمیں سلامتی ایمان کے واسطے کب شرط ہے موت فجارۃ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمنا فرمایا ہے۔ اور یہ مسئلہ ہے ایمان مرنا چاہتا ہے عن ابی ذر رضی اللہ تعالی عنہ مرفوعا ما من عبد قال لا الہ الا اللہ ثم مات علی ذلک الا دخل الجنۃ قلت وان زنی وان سرق قال وان زنی وان سرق الحدیث متفق علیہ حضرت ابو ذر رضی اللہ تعالی عنہ سے مرفوعًا روایت ہی کسی بندہ نے لا الہ الا اللہ کہا اور پھر اسی پر مرا مگر وہ جنت میں داخل ہوا۔ میں نے عرض کی اگرچہ چوری زنا کرے۔ فرمایا اگرچہ چوری زنا کرے صحیح بخاری میں ہے یہ وقت موت کے کہے یا پہلے اُس سے۔ اور اگر خیال و علم سے یہ مراد ہے کہ اُسی ایمان سابق پر ثابت رہی تو اکثار و تکرار تشہد سلامتی ایمان کیواسطے مستقیم نہیں کیونکہ اس سے یہ ثابت ہی کہ بے اکثار کے ایمان سلامت نہیں رہتا ہے پس اکثار تشہد کرنا چاہیئے کہ اُس سے سلامتی متصور رہے۔ اسطرح سے کہ مرتے وقت یا کلمہ زبان سے نکلیگا یا اُسکا خیال گزریگا۔ اگر زبان نے یاری نہ دی معلوم ہوا کہ ایمان سابق کا ثبوت مفید نہیں کیونکہ وہ بے اکثار کے ہی ہے۔ اب اکثار سے بھی قطع نظر کیجیے۔ اور اس مسئلہ کو دیکھیے کہ اگر مرتے وقت کلمہ زبان سے نکلا یا دلمیں اُسکا خیال و علم رہا تو سلامتی ایمان ہے ورنہ بربادی ایمان۔ نعوذ باللہ منہا۔ ہزارہا افراد مومنین کو کافر کردیا۔ یہ فرط جہالت کا ثمرہ ہے۔ خیال کے معنی یہی ہیں کہ استحضار کلمہ کا ہو اور علم کے رہنے کے یہ معنی ہیں کہ اگر استحضار نہو تو خزائن علوم میں باقی رہے علم انسان کا جب باقی رہتا ہے کہ قوائے حفظ سالم ہوں بہت سے امراض ایسے ہیں کہ قوائے حفظ جنمیں صور علمیہ محفوظ و مصدقہ رہتی ہیں فاسد یا زائل ہوجاتے ہیں جس سے اُن قوی میں وہ صور پیدا ہی نہیں ہوتے اور اگر ہوتے ہیں باقی نہیں رہتے۔ ایسی صورت میں علم کا رہنا صادق نہیں

آتا پس اگر کسی مسلمان کو ان امراض سے کوئی مرض لاحق ہوا اور نزع کیوقت اکثر ہو ہی جاتا ہی تصدیق ایمان انکی قوت ذاکرہ سے باقی رہی۔ اُسیوقت یا مدت بعد اسی حالت پر مرا۔ مدعی کے نزدیک وہ بیشک ایمان ہے اور حکم شریعت میں وہ مسلمان ہے۔ عقائد کی کتابیں دیکھئے جوہرۃ التوحید کی شرح میں ہی المؤمن اذا نام او غفل او جن او اغمی علیہ او مات فہو متصف جزما بالایمان یعنے مومن اگر سوئے یا بیہوش ہو یا مجنون ہو یا غافل ہو یا مرے وہ یقیناً ایمان کے ساتھ موصوف ہے۔ بلکہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حامل رسالہ معتزلی المذہب ہے کیونکہ معتزلہ کے نزدیک ثابت ہی کہ جب کسی بیماری یا اور سبب سے علم جاتا رہے تو وہ شخص مومن نہیں رہتا ہے۔

**ظلمت** صفحہ ۳۴۔ یعلی بن شداد کہتے ہیں ابو شداد بن اوس سے۔

**تجلی** ابو شداد بن اوس کوئی صحابی نہیں لفظ سند یہ ہے عن یعلی بن شداد قال حدثنی ابی شداد ابن اوس روایت ہی یعلی بن شداد سے وہ کہتے ہیں کہ مجھے میرے باپ شداد بن اوس نے حدیث بیان کی حضرت شداد بھتیجے ہیں حضرت حسان بن ثابت کے۔

**ظلمت** صفحہ ۳۵۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ وقت ذکر کے واسطے اطمینان دل کے دروازہ بندکر دینا سنت ہے

**تجلی** اول تو تفسیر غریب کے ساتھ یہود کی حدیث میں نہیں مذکور ہے۔ دوسرے اٹھا دینا ثابت نہیں وہاں کوئی غریب نہ تھا اگر ہوتا کیسے معلوم ہوا کہ اُٹھا دیا جاتا اور پھر یہ بھی سہی یہ کیسے معلوم ہوا کہ اگر غریب ہاں رہتا تو اطمینان نہ رہتا حالت نماز میں جو اطمینان کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تھا کسی کو نصیب نہیں جسکے بارہ میں فرمایا ہے قرۃ عینی فی الصلوۃ اگر مخالف طبع کا رہنا موجب بے اطمینانی مانا جاکر انکو اُٹھا دینا ہوتا تو منافقین سے زیادہ مسلمانوں کا کون مخالف طبع تھا چاہیئے کہ جماعت سے خارج کر دیئے جاتے اور ہرگز نماز وغیرہ میں شریک نہ کیے جاتے۔

**ظلمت** صفحہ ۳۶۔ تو ضرور زبان تالو سے لگ جاوے گی۔

**تجلی** اگر ضرور لگجاتی ہے تو اضطرار کے مسئلہ سے جائز ہے کسی دوسری دلیل کی اسکے جواز پر حاجت نہیں

**ظلمت** اور جبکی زبان تالو سے نہ لگی۔

**تجلی** عجب نامعقول زبان ہے کہ آنکھ منہ بند کیا اسپر بھی زبان تالو سے نہ لگی۔ اگر ایسی زبان کو کاٹ ڈالا جاوے تو عمدہ اطمینان ہے **شعر** زباں بریدہ بکنجے نشستہ صم بکم ✤ بہ از کسے کہ نباشد زبانش اندر حکم ✤ اور جب زبان تالو سے نہ لگی تو اضطرار اُسکا لگانا کہاں رہا۔

**ظلمت** صفحہ ۳۶۔ تو دفع انتشار کیلئے زبان تالو سے لگائی کیونکہ حدیث سے دفع انتشار کا اہتمام الخ

کے ہاتھ پر جو بیعت کیجاتی ہو اگر بیعت کرنیوالا بوجہ سوءِ ظن کے اعراض کرے تو اس سے نقض بیعت نہیں ہوتا ہے اور نہ اسکو گناہ
و ذمہ ہے اول وجہ یہ کہ بیعت حق اسد پر حق اسکا نہیں قال اللہ تعالی فمن اوفی بما عاهد علیه الله یعنے جو کوئی پورا کرے
اسکے معاہدہ کو نقض جب صادق آویگا کہ جس چیز پر عہد کیا ہو اسکا خلاف کرے مثلاً عہد کیا کہ گناہ ہوئے سے توبہ کرتا ہوں نیچی
داڑھی خشخشی سے پائجامہ مخنوں سے نیچا رکھنا فسق و فجور میں پہلے مبتلا تھا اس صورت میں نقض عہد ہوا اور اگر یہ صورت
نہیں ہے تو پہلے صدق پر قائم ہے اسکو پورا کر رہا ہے پھر اعراض سے نقض بیعت کیسے ہو دوسری وجہ یہ کہ بیعت کے وقت حسن ظن
یا آئندہ وقت بیعت رکھنا معاہدہ میں داخل نہیں ہو سکتا ہے جسکے خلاف سے نقض بیعت ہو حسن ظن اور سوءِ ظن مشاہدہ
اسباب پر ہے جیسے اسباب احوال مشاہدہ کئے جاوینگے ویسا ہی ظن کیا جاویگا اگر بزرگی کے اسباب مشاہدہ کرکے اعراض کیا
نقض بیعت نہ ہوا بیعت اس شیخ کے ہاتھ پر نہ سہی دوسرے کے ہاتھ پر سہی کسی ہاتھ پر سہی بیعت اسلام و نماز کیلیے کافی ہے
بخلاف بیعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ وہاں حسن ظن فرض ہے وہاں نقض [illegible] کفر و ذمہ آویگا۔ اور انکا میں نقض
پایا کرے وہاں نفس سوءِ ظن نقض بیعت ہے ہاں آجکل کے شیوخ سے اعراض کرنے پر سوءِ ظن کا گناہ رہیگا کہ اسباب سوءِ ظن
کی تحقیق میں غفلت کی اور بے تحقیق کیے برا بنا تا تو البتہ حق ظن صادق آویگی اور گنہگار رہیگا۔ اس تفصیل سے ظاہر ہوگیا
کہ شیخ سے اعراض کرنے پر نقض بیعت نہیں ہے اور اگر فرض کیا جاوے کہ اعراض کرنا ہی نقض بیعت ہے تو اس تقدیر
پر بھی اگر بہتر ہے اعراض کرنے پر گناہ کچھ نہیں اگر بوجہ تحقیق اسباب سوءِ ظن ہوا ہو عن ابی هریرة رضی الله تعالی عنه
مرفوعا من حلف علی یمین فرای غیرها خیرا منها فلیأت الذی هو خیر ولیکفر عن یمینه رواه البخاری و مسلم
یعنے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے مرفوعا روایت ہے کہ جو کوئی کسی بات پر قسم کھاوے اور اسکے خلاف میں خیر دیکھے
تو اس بہتر کام کو کرے اور قسم توڑ کر کفارہ دیدے۔ ملاحظہ فرمائیے قسم سے زیادہ شرعا کیا عہد ہوگا پس قسم کا توڑنا ایک بہتر کام
کیلیے درست ہوا اسیطرح اگر پیر کو دیکھا کہ اس میں اثر اسکا عبث اور لعب ہے اسکی صحبت کو چھوڑ دینے میں بہتری ہے
قال الله تعالی والذین هم عن اللغو معرضون یعنے اور ایک صفت صفات مومنین سے یہ ہے کہ لغو کام سے اعراض کرتے ہیں
یا اس پیر میں اور معاصی دیکھے پس اگر اس بنا پر چھوڑ دے اور یہ بھی شرعا ثابت ہے بخاری کا باب ما یجوز من الهجران میں
ہے کہ حضرت کعب رضی اللہ عنہ [illegible] نهی النبی صلی الله علیه وسلم المسلمین عن کلامنا یعنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مسلمانوں کو
ہمارے کلام کرنے سے منع فرمایا تھا۔ یعنے بوجہ رنجش کے [illegible] پس ایسی صورتوں میں ثابت ہوا کہ نقض عہد میں گناہ نہیں ہے
وعید نقض بیعت اسکو شامل نہیں۔

**خلاصہ** صفحہ ۲۰ سطر ۹ جو لوگ عہد توڑتے ہیں وہ لوگ فاسق ہیں۔

**تجلی** جواب اسکا مفصل گذر چکا اول تو پیر کے چھوڑنے کو نقض عہد ضرور نہیں اور اگر ہے تو ہر ایک نقض عہد فسق نہیں
بعض اقسام عہد کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے توڑا ہے عن [illegible] قال [illegible] النبی صلی الله علیه وسلم فی نفر من

الاشعریین فی فتیۃ وھو غضبان فاستحملناہ فحلف ان لا یحملنا ثم قال واللہ ان شاء اللہ لا احلف علی یمین فاری غیرھا خیرا منھا الا اتیت الذی ھو خیر منھا وتحللتہا۔ رواہ البخاری یعنے حضرت ابوموسی اشعری رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ میں قبیلۂ اشعریین کی جماعت کے ساتھ خدمت بابرکت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوا اور غصہ کی حالت میں آپکو پایا پھر ہمنے آپسے سواری طلب کی آپنے قسم کھائی ہمیں سواری نہ دینگے پھر فرمایا واللہ ان شاء اللہ میں اگر کسی چیز پر قسم کھالیتا ہوں اور پھر قسم کی خلاف میں بہتری دیکھتا ہوں تو اُس بہتر کام کو کرتا ہوں اور قسم کا کفارہ دیتا ہوں۔ اب ملاحظہ کیجئے کہ سواری دینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر واجب فرض نہ تھا۔ ایک بہتر بات تھی اسی ایک بہتر بات کے لیے آپنے عہد توڑا۔ اسیطرح پیر نااہل یا غیر عامل کا چھوڑدینا بہتر ہے اگرچہ اسمیں عہد ٹوٹے عن ابن سیرین قال ان ھذا العلم دین فانظروا عمن تاخذون دینکم رواہ مسلم یعنے ابن سیرین رحمہ اللہ تعالی عنہ سے روایت ہے کہ یہ علم دین ہے پس جس سے دین اخذ کرو اُسکو دیکھ لیا کرو۔ ملا علی قاری مرقات میں لکھتے ہیں المراد الاخذ من العدول والثقات یعنے مراد اس سے یہ ہے کہ عامل اور ثقہ لوگوں سے دین سیکھو۔

**ظلمت** صفحہ ۳۰ سطر ۴۔ حبل اللہ یعنے پیر و مرشد

**تجلی** حدیث شریف میں ہے کتاب اللہ ھو حبل اللہ الممدود من السماء الی الارض رواہ السیوطی فی الجامع الصغیر یعنے کتاب اللہ وہی حبل اللہ ہے کہ آسمان سے زمین تک ممدود ہے اور ایک آیت میں صفت قرآن شریف ان لفظوں کے ساتھ ہے وھو حبل اللہ المتین مجمع البحار میں ہے ومنہ حدیث علیکم بحبل اللہ ای کتابہ یعنے لازم پکڑو اپنے اوپر اللہ تعالی کی رسی کو یعنے قرآن شریف اور پیر پر بھی صرف اطلاق ہو سکتا ہے اگر اہل ہے۔

**ظلمت** صفحہ ۳۰ سطر ۱۱۔ اور اگر پیچھے اُسکو فتنہ پلٹ جاوے الخ

**تجلی** مفصل معلوم ہو چکا ہے کہ یہ وعید آجکل شیوخ سے رجوع کرجانیکو شامل نہیں اسواسطے کہ عبادت اللہ علی الحرف اسکو لازم نہیں اگر اپنی اُسی عبادت معہودہ پر قائم ہے خصوصًا جب کہ فتنہ فی الدین دیکھکر رجوع کیا ہو۔

**ظلمت** صفحہ ۳۰۔ اور جو لوگ سچے ایماندار ہیں اور دین کو خالص اللہ اختیار کرتے ہیں الی قولہ انہیں کو دین و دنیا کی بشارت ہے۔

**تجلی** سچا ہونا ایمان کا اور خلوص دین شیخ سے رجوع کرنیسے نہیں جاتی ہے اگر شیخ سے رجوع کیا اور دین اسلام میں مضبوط رہے تو بشارت دین و دنیا کی آیت فاستبشروا ببیعکم الذی بایعتم بہ میں داخل ہے

**ظلمت** صفحہ ۳۰۔ یہ چند آیتیں بیعت کے توڑنے اور نفاق کی برائی میں لکھی ہیں۔

**تجلی** جواب اسکا مفصل گزر چکا کہ شیخ سے رجوع کرنیسے نہ بیعت ٹوٹتی ہے نہ نفاق لازم ہے پیر شیخ کو تصنع اور تلمیع کی کیا ضرورت ہے

**ظلمت** حکم آیت کا عام ہوتا ہے آیات متذکرہ بالا میں الخ

**تجلی** اول تو رجوع من الشیخ نقض بیعت ہی نہیں کہ عموم میں داخل ہو اور اگر داخل ہے تو بعض مواقع پر اس حکم سے مخصوص ہے